Register

More About Us



کتاب جنسی بیماریوں کا علاج

صبح 9 بجے
تا
رات 9 بجے
روزانہ بلاناغہ

صرف مردانہ جنسی
امراض کی علاج گاہ

علاج وہی جو کسی ماہر معالج سے کروایا جائے

# الحکمت کلینک

# AL - HIKMAT CLINIC

شادی کورس

Home | About Us | Quality Control | Course Fee | Contact Us

شادی سے پہلے اور بعد
ماہر خاندانی معالج سے
اپنا مکمل علاج کروائیں

- تعارف
- الحکمت کلینک کی خصوصیات
- الحکمت کلینک منفرد کیوں؟
- جریان، احتلام، سرعت انزال
- علاج میں شرم نہ کریں
- علاج سب کیلئے
- سرعت انزال
- بے اولادی
- اصول علاج
- علاج بذریعہ خط، ٹیلیفون یا انٹرنیٹ
- اہم اعلان
- تندرستی کے راز

حکیمی اور ہومیو پیتھک وایلو پیتھک طریقہ علاج پر مستند کتاب

جنسی بیماریوں کا علاج

مصنف
حکیم رانا یاسر نذیر فیروز پوری

تعارف مصنف

حکیم رانا یاسر نذیر فیروز پوری
Gold Medalist

رجسٹرڈ پریکٹیشنر نیچرل میڈیسن
ممبر ہربل سوسائٹی آف ایسٹ
چیف ایڈیٹر ماہنامہ الحکمت
مصنف کتاب:۔
"جنسی بیماریوں کا علاج"
مینیجنگ ڈائریکٹر:۔
ہربلین نیچرل ریسرچ فارما

فاضل الطب والجراحت
نیشنل کونسل فار طب
(پنجاب)
R-U-M-P (Punjab)
(N-C-T-I)
D-H-M-S (Islamabad)
(R-H-M-C)
M-T-M-S (Pakistan)

ناشر:۔ الحکمت کلینک تاج پورہ سٹریٹ سیالکوٹ پاکستان

# فہرست مضامین

(3)




جوعرصہ 13 سال سے مایوس مریضوں کا کامیابی سے علاج کر رہے ہیں اپنے والدِ محترم استادالحکماء حکیم نذیر حسین (مرحوم) بانی الحکمت کلینک خلف الرشید حکیم غلام حسین فیروز پوری جو کہ راجہ آف فیروز پور (انڈیا) کے خاندانی معالج تھے کے طبی اصولوں کی روشنی میں درست طریقہ تشخیص سے مکمل علاج کرتے ہیں۔

قیمت: =/300

فون: 3240915
موبائل: 0300-9616731
0321-9616731

website: www.alhikmat.net
e-mail: info@alhikmat.net

(4)





نام کتاب ———— جنسی بیماریوں کا علاج

تالیف ———— حکیم رانا یاسر نذیر صاحب

ناشر ———— الحکمت کلینک رجسٹرڈ (سیالکوٹ)

تعداد ———— 1000

کمپوزنگ ———— محمد رمضان

مطبع ———— فاسٹ اینڈ فائن پرنٹرز (لاہور)

رجسٹرڈ
**الحکمت کلینک**




تاج پورہ سٹریٹ سیالکوٹ

052-3240915, 0300-9616731

  

# (5)

# سراور اعصاب کی بیماریاں

## 1:سفوف دماغ:۔

ہلیلہ، بلیلہ، آملہ ہر 400 گرام ملٹھی 200 گرام پیس لیں اور 1 ماشہ سفوف 1+1 ہمراہ پانی دیں۔

## 2: سردرد:۔

کشنیز آدھا کلو، سورنجاں پاؤ سفوف بنالیں اور 2 ماشہ دیں اگر زکام ہوتو کشتہ گئو دنتی 1 رتی بھی ملالیں۔

## 3: ہرقسم کی بے ہوشی کیلئے:۔

(مجرب بقول حکیم نذر حسین چوہدری)

نوشادر، ان بجھا چونا ہموزن ڈبہ میں بند کر کے ہلائیں اور مریض کو سونگھائیں۔

## 4: سفوف اعصابی:۔

سفوف کچلہ مدبر، مرچ سیاہ، مگاں ہر 40 تولہ، مغز بادام، منقیٰ ہر 80 تولہ کو ملا کر سفوف بنالیں۔ بمقدار 1 ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ کھانے کے گھنٹہ بعد دیں۔

## 5:مقوی اعصاب:۔

گنٹھیا، شوگر، جوڑ درد اور مردانہ کمزوری وغیرہ کیلئے۔ کشتہ گئو دنتی ہڑتال 1 چھٹانک، عقرقرعا 1 پاؤ کو باریک پیس کر اور پر پتہ گاؤ 3 عدد کا پانی بہا کر عنبر 1 ماشہ بھی ملالیں۔ سکھا کر کیپسول میں بھرلیں ایک صبح ایک شام دیں۔

# (6)

## 6: مقوی دماغ:۔

(بابر منور پنسار سٹور)

مغز بادام، مغز پستہ، مغز نارجیل، مغز اخروٹ ہر 8 تولہ مغز سونف 4 تولہ، مغز کشنیز، کوزہ مصری ہر 1/2 2 تولہ سفوف تیار کر کے صبح وشام خالی پیٹ ایک بڑا چمچ چبائیں۔

## 7: فالج کیلئے:۔

(آزمودہ مجرب مشتاق حسین ہاشمی آف اگوکی)

گوگل بھنسیا (شیشہ) کو دیسی گھی میں بھون کر بقدر دانہ نخود کو منقیٰ میں رکھ کر ہمراہ قہوہ چینی ڈال کر جس میں دیسی گھی چمچ بھر بھی شامل ہو پی لیں اور رضائی لے کر سو رہیں پسینہ آئے گا، صبح بندہ ٹھیک ہوگا۔

## 8: تلسی ہیئر آئیل:۔

(بابر منور پنسار سٹور)

برگ آس 1 پاؤ، پوست آملہ 1/2 کلو، پوست بلیلہ، پوست ہلیلہ زرد ہر 15 تولہ، مصطگی یونانی، پرسیاؤ شاں بالچھڑ، تخم مورد ہر 3 تولہ سپاری نمبر (ا) 2 تولہ، خرفہ سیاہ 1/2 1 تولہ پانی ڈیڑھ کلو۔

## 9: کچلہ مدبر:۔

(سنیاسی دواخانہ حاجی پورہ بن)

کچلہ پانی میں بھگو کر اس میں ایک پاؤ دودھ روزانہ 21 روز ڈالیں پھر چھلکا اتار کر پتہ نکال لیں۔ تین دن آب ادرک میں بھگو کر قینچی سے کتر لیں اور دیسی گھی میں ڈارک براؤن کر لیں۔

# (7)

## 10: کچلہ مدبر (دیگر):۔

حکیم وحید (مرحوم)

برتن میں اوپر نیچے ریت بھر کر درمیان میں کچلہ رکھ کر پانی سے بھر دیں 21 دن کے بعد چھیل کر پتہ نکال کر کُتر لیں۔اور عرق ادرک میں سردیوں میں 7 جبکہ گرمیوں میں 3 دن بھگو کر سکھا لیں۔پھر عرق لیموں میں اسی طرح بھگو کر خشک کر لیں اور دیسی گھی میں بھون کر براؤن کر کے اسی وقت باریک کر لیں۔

## 11: حبوب جاروب دماغ:۔

دماغ کی صفائی، نسیان اور مقوی دماغ

اسطخودوس، شحم حنظل، مصبر، خردل ہر 1 چھٹانک صبح دوپہر شام رات استعمال کریں۔

## 12: حب اعصاب:

فالج، لقوہ، کھانسی، نزلہ زکام اور ضعف اعصاب کیلئے

اذراقی مدبر 30 گرام جدوار خطائی، عود صلیب، لونگ، جائفل جلوتری، دارچینی، مرچ سیاہ، عنبر اشہب ھر 10 گرام ،زعفران 5 گرام سفوف بنا کر بقدر نخود گولی صبح شام دیں۔

## 13: دماغی بلغم:۔

جس میں ہاتھ پاؤں سوتے ہیں کو نکالتا ہے۔سر درد نزلہ زکام کھانسی اور نسیان میں مفید ہے۔
سنبل الطیب کو پیس کر سفوف بنا لیں اور استعمال کریں۔

## 14: دماغی ٹانک:۔

درد شقیقہ میں بھی مفید ہے، اسطخودوس، دھنیا، فلفل سیاہ ہم وزن سفوف تیار کر کے 1 تا 3 ماشہ صبح دوپہر شام دیں۔

 

# (8)

## 15: دماغی خشکی:۔

اعصابی تناؤ، ذہنی وجسمانی تھکن کو مفید ہے، مغز بادام 11 عدد، تخم کدو شیریں، تخم کاہو، خشخاش، تل سفید ہمراہ دودھ یا پانی سِل / گرینڈر میں پیس کر میٹھا کر کے پئیں۔

## 16: کیرا کا مجرب نسخہ:۔

دماغ سے گلے میں ریشہ گرنا، چھینکیں، آنکھوں کا سفید حصہ سیاہی کی طرف زیادہ سفید، آنکھیں اندر دھنسی، جسم کمزور، ہاتھ پسی، چہرہ بوڑھوں سا لگے۔

نکچھکنی، کا پھل، تخم سرس، جٹا ماسی، الائچی سفید ہموزن، مثل غبار سفوف بنا کر صبح دوپہر شام رات ہمراہ گرم پانی دیں۔

## 17: ٹھنڈک دماغی:۔

بوجہ گرمی سر چکرانا یا سر درد وغیرہ کیلئے

دھنیا، گلسرخ، گاؤزبان، ہریڑ، بہیڑے، آملے ہر 5 تولہ، مغز بادام 4 تولہ، مغز کدو، تخم خشخاش ہر 21 ماشہ نبات 3 تولہ سفوف بنا کر 6 ماشہ تا 1 تولہ ہمراہ دودھ یا شربت وغیرہ دیں۔

## 18: زکام بوجہ گرمی:۔

چھینکیں، ناک سرخ، پتلا پانی، آنکھیں گرمی سے سرخ

بادام 200 عدد، بڑی الائچی 5 تولہ، دھنیا 20 تولہ، مرچ سیاہ 20 ماشہ سفوف بنا کر 1 تا 2 ماشہ دیں۔

## 19: زکام بوجہ گرمی (پرانا):۔

عموماً چھینکیں، ناک سُرخ، پتلا پانی، آنکھیں گرمی سے سرخ، سفوف بھنگرہ ہمراہ دہی دیں۔

 

# (9)

## 20: نزلہ بوجہ سردی:۔

گاڑھا ریشہ، بدمزہ پھیکا جبکہ نزلہ بوجہ گرمی تیز خراشدار پتلا نمکین ہوتا ہے

شنگرف، خردل، سُرخ مرچ، ہموزن سفوف بنا کر بقدر دانہ مونگ گولی بنا کر ایک دن میں 4 بار لیں۔

## 21۔ نزلہ زکام وبائی:۔

انفلوائزہ اور سردی سے کھانسی میں مفید ہے

کباب چینی، دارچینی، خولنجان ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 2 ماشہ دیں۔

## 22: عام موسمی ریشہ:۔

نزلہ زکام اور کھانسی کیلئے طب صابری کا نسخہ

کرنجوہ، آملہ ہر 1 تولہ زاج بریاں 2 تولہ سفوف بنا کر 1 تا 2 رتی کی مقدار میں دیں۔

## 23: کیرا اور چھینکوں کیلئے:۔

کرنجوہ، آملہ ہر 1 تولہ زاج بریاں 2 تولہ، گندھک آملہ سار، پودینہ ہر 8 تولہ، اجوائن 16 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

## 24: مخرج بلغم:۔

بلغم بذریعہ اسہال نکالتا، جگر کا پرانا ریشہ، نزلہ وغیرہ میں مفید ہے

ہلیلہ سیاہ بریاں 20 تولہ، زاج بریاں 10 تولہ، کرنجوہ، آملہ ہر 5 تولہ سفوف بنا کر گولیاں بنالیں۔ 1 تا 2 گولی دیں۔

 

# (10)

## 25: حب اعصاب:۔

فالج ،لقوہ، کھانسی ونزلہ اور ضعف اعصاب کیلئے حکیم نصر اللہ صاحب کا مجرب نسخہ ہے

ازراقی مدبر 30 گرام ،جدوار خطائی ،عود صلیب ،لونگ ، جائفل جلوتری ،دار چینی ،مرچ سیاہ ،عنبر اشہب ہر 10 گرام ،زعفران 5 گرام آب پان سے مونگ برابر گولیاں بنا کر صبح شام ہمراہ دودھ دیں۔

## 26: اکسیرِ بدن:۔

جنرل ٹانک ،خون کی کمی ،جسمانی کمزوری ،رعشہ

کچلہ مدبر و بریاں در گھی 3 تولہ ،فلفل گرد ،دار چینی ،فلفل دراز ،سہاگہ ،سونٹھ ہر 1 تولہ کھانڈ 48 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 4 رتی دیں۔

## 27: کیرے کیلئے:

دائمی نزلہ میں مفید ہے

سونف ،زیرہ سیاہ ،نمک سیاہ ،سورنجاں شیریں ،سناء مکی ،ہموزن باریک پیس کر 9 ماشہ رات کے وقت ہمراہ نیم گرم پانی دیں۔

## 28: مقوی دماغ:۔

دماغ کی ہر قسم کی کمزوری اور نسیان میں مفید ہے۔

برہمی بوٹی ،اسطخو دوس ،کندر ،دار چینی ،مصطگی ،بچ ،سلاجیت ،کشتہ مرجان ہر 2 تولہ ،سونٹھ ،مرچ سیاہ ،ہر 1 تولہ تمام ادویات کوٹ چھان کر سفوف بنائیں اور ایک دن متواتر عرق پان میں کھرل کر کے 4 رتی کی گولیاں بنا کر ورق نقرہ چڑھالیں۔ بوقت ضرورت ایک گولی صبح شام ہمراہ میٹھا دودھ کھائیں۔

# (11)

## 29: بال جھڑنے اوران کو کالا کرنے کیلئے:

مغز جائفل، جلوتری پوست آملہ، بالچھڑ، دارچینی، ناگرموتھا، گھگرویل، مغز آم ہر 10 گرام داوڑ کر کے دو حصے بنالیں ایک حصہ کو روغن سرسوں 500 گرام میں ملا کر آگ پر جلالیں۔

## 30: بالوں کی کمزوری کیلئے:۔

(حکیم آغا صاحب)

روغن بادام، روغن زیتون، کسٹرآئل ہر 50 گرام، روغن نیم، روغن کاہو ہر 20 گرام ملا کر بالوں میں لگائیں۔

## 31: گرتے بال روکنے اور بڑھانے کیلئے:۔

(عدنان منور پنسار سٹور)

آملہ، سکا کائی، بھنگرہ سیاہ ہر 4 تولہ، برگ / تخم مورد، بالچھڑ، سبز الائچی، اقاقیا، مصطگی، کیکڑہ، گل سرخ، روغن چنبیلی تازہ ہر 50 گرام دو کلو پانی میں پکا کر سرسوں کا تیل 1/2 4 کلو، کسٹرآئل 1/2 کلو، روغن بادام ایک پاؤ میں ملالیں۔

## 32: روغن انقلابی دواخانہ

آملہ 1 پاؤ، ہریڑ بڑی، بہیڑہ ہر 1 چھٹانک، لونگ، الائچی خورد ہر 1 تولہ، ہریڑ چھوٹی، رتن جوت، طباشیر انڈیا، الائچی کلاں، لھسوڑیاں، روغن چنبیلی ہر 2 تولہ، بالچھڑ، چھڑیلہ، ناگرموتھا، کچور، برادہ صندل ہر 4 تولہ، برگ حناء، برگ بیری ہر 8 تولہ، روغن ناریل، روغن بادام ہر 1/2 کلو، روغن سرسوں 4 کلو ادویہ کو داوڑ کر کے 5 کلو پانی میں ملا کر نصف جلا لیں پھر چھان کر روغن سرسوں میں ملالیں اور پانی خشک کرلیں پھر بقیہ روغنیات بھی ملالیں۔

## 33۔ مقوی دماغ

(مجربات نظریہ مفرد اعضاء)

 

# (12)

اعلیٰ درجہ کی مقوی ومحرک دماغ ہے، دافع نسیان ہے۔ حافظہ کو اس قدر قوت دیتی ہے کہ ایک دفعہ کا پڑھا ہوا مدتوں نہیں بھولتا دماغی کام کرنے والوں کیلئے آب حیات ہے۔

اسطخودوس 1 کلو، برہمی بوٹی 3 پاؤ، الائچی خورد 1/2 کلو، ست گلو 1 پاؤ سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔

## 34: برائے لقوہ

لقوہ کیلئے جادو اثر دوا

پوست ریٹھا، نوشادر، رائی ہموزن پیس کر بقدر نخود گولیاں بنا کر 2 گولیاں صبح شام یا دن میں 3 بار دیں۔

## 35: دردِ شقیقہ (مجربات نظریہ مفرد اعضاء)

کیلئے بے مثل دوا اس کے علاوہ دماغ، ناک اور پھیپھڑوں میں جمے بلغم کیلئے مؤثر ترین دوا۔

اسطخودوس 4 ماشہ، کشنیز 6 ماشہ، مرچ سیاہ 8 دانے سب ادویہ توڑ پھوڑ کر رات پانی 5 تولہ میں بھگو کر صبح سورج نکلنے سے پہلے گھوٹ کر چھان کر بغیر کچھ ملائے پی لیں۔ افعال اثرات (غدی اعصابی ہے)

## 36: برائے پاگل پن

مسکن ہے، دماغی بے چینی کے مریضوں کیلئے اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔

چھوٹی چندن 3 رتی سے 6 رتی دن میں 3 بار ہمراہ عرق گلاب یا نیم گرم دودھ سے

افعال اثرات (اعصابی غدی)

## 37: زکام کیلئے:۔

بہنے والے زکام، کچی بلغم، بلغمی کھانسی ودمہ میں مفید ہے۔

# (13)

کشتہ اذراقی 1 تولہ، سرخ مرچ، رائی ہر 3 تولہ بقدر نخود گولی صبح دوپہر شام ہمراہ قہوہ لیں۔

افعال اثرات (عضلاتی غدی ہے)

## 38: نسوار بجلی

پوٹاشیم پرمیگنیٹ 1 تولہ، سوڈا بائیکارب 3 تولہ باریک پیس لیں۔ نسوار بجلی تیار ہے۔

## 39: برائے فالج:۔

بڑھاپے کے فالج کیلئے اس سے بڑھ کر کوئی اور نسخہ نہیں۔ محرک قلب، عضلات کی تسکین دور کر کے فالج چند دنوں میں درست کرتا ہے۔ محلل اعصاب ہے نزلہ زکام، بلغمی کھانسی چند خوراکوں میں غائب۔

شنگرف 10 تولہ، خوردنی نمک 20 تولہ میں ملا کر خوب کھرل کریں۔ بچوں والا کیپسول صبح شام ہمراہ قہوہ (لونگ، دار چینی) دیں۔

## 40: روغن سفید:۔

سعفہ (گنج) کیلئے مفید ہے۔

میتھی لیٹڈ اسپرٹ، روغن تارپین ہر 4 پونڈ، کافور 2 اونس تینوں کو ملا کر رکھ لیں اور سر پر مالش کریں۔

# چہرے کی بیماریاں

## 1: چہرے کے نشان وغیرہ کیلئے:۔

انڈے کی سفیدی 1 عدد، وٹامن C اور کیلشیم کی ایک ایک گولی، پھٹکری تھوڑی سی، چاول پسے ہوئے 1 چمچ آپس میں مکس کر کے محلول چہرے پہ روزانہ رات 5 منٹ تک لگائیں۔

 

## (14)

### 2: چہرے کے داغ دھبے، جلے کے نشان وغیرہ کیلئے:۔

(حاجی مہر عبدالمجید)

پرانا اخروٹ لیکر اس قدر کوٹیں کہ کریم سی بن جائے اسے حسب دستور لگائیں۔

### 3: چہرے کی سرخی کیلئے:۔

عرق گاؤزبان میں 10 دانے عناب کچلے ہوئے رات بھگو کر صبح چھان کر پی لیں۔ چہرہ سُرخ ہو جائیگا۔

### 4: چہرے کے دانے:۔

پیپ والے سفید دانوں سے بھرے چہرے کیلئے۔

سیاہ زیری، گل مغیرہ، گندھک آملہ سار ہموزن سفوف بنا کر 3 ماشہ ہمراہ دہی ترش ملا کر لگائیں۔

جبکہ 1 ماشہ میٹھے دہی میں ملا کر کھائیں۔

### 5: مہاسوں کیلئے:۔

جوانی میں چہرے پر نکلنے والے دانے زائل کرنے کیلئے بہت مفید طلاء

بیخ سوسن، پوست سوسن، برگ نیب ہموزن پانی میں پیس کر طلاء کریں۔

## آنکھوں کی بیماریاں

### 1: آنکھوں کی گرمی:۔

ناخونہ، آنکھوں میں خون رہنا، سخت گرمی سے نظر بند، ہائی بلڈ پریشر میں مفید ہے

# (15)

## 2: چشم خارش وموتیا:۔

2یا3بار سے زیادہ آنکھوں میں نہیں لگانی پڑے گی۔

پھٹکری بریاں5تولہ، نیلاتھوتھا5رتی خوب زوردار ہاتھوں سے 2 گھنٹہ کھرل کریں۔ بوقت ضرورت آنکھوں میں سلائی لگائیں۔

## 3: امراض چشم کیلئے:۔

خارش چشم، آشوب چشم، دھند، جالا کیلئے اکسیر ہے۔(عضلاتی غدی)

ست پودینہ، ست کافور، نیلاتھوتھا، ایکری فلیون ہر1رتی، گلیسرین1پونڈ اس طرح پیس لیں کہ نیلاتھوتھا کے ذرات نہ رہیں۔ پھر گلیسرین تھوڑی تھوڑی ملاکر کھرل کرتے جائیں۔ فلٹر کرکے شیشی میں بھر کر سلائی آنکھوں میں لگائیں۔

# کان کی بیماریاں

## کان درد، دانت درد کیلئے:۔

دوتین منٹ میں درد بند۔

افیون3ماشہ، عرق گلاب1تولہ دونوں کو کھرل کرکے شیشی میں بھر کر رکھیں۔ دو سے چار قطرے ٹپکائیں۔

# ناک کی بیماریاں

## ناک میں دانہ نکلنے کیلئے:۔

(مجرب حکیم شمیم احمد خان)

روغن سرسوں خالص کی ناف میں ہلکی سی مالش کریں2دن میں فائدہ ہوگا۔

# (16)

# منہ، دانتوں کی بیماریاں

دانتوں کے امراض کا مکمل علاج

## سمائل ٹوتھ پاؤڈر:۔

کف دریا، 5 کلو میٹھا سوڈا، 2 کلو، سنگجراحت 2 کلو سونٹھ، لونگ، مرچ سیاہ، پھٹکری ہر 1/2 کلو کا فور 3 تولہ ست پودینہ 50 گرام پیس کر دانتوں پہ رات یا حسبِ ضرورت لگا کر کچھ دیر بعد ملیں۔

## دانت درد اور پیپ کیلئے:۔

روغن لونگ، ٹنچر آئیوڈین، ہر 1 ملی لیٹر، ٹینک ایسڈ، 1 رتی گلیسرین، 1 اونس بوتل میں ملا کر بند کر لیں۔ بوقت ضرورت لگائیں۔

## ماسخورہ:۔

دانتوں سے خون آنا، دانت درد میں مفید ہے۔

پھٹکری سفید، پھٹکری سُرخ، نوشادر ٹھیکری، مازو، عقرقرعا، لونگ، دارچینی، مرچ سیاہ، خولنجان، الائچی خورد ہر 1 تولہ نمک حسب ضرورت باریک پیس کر بطور منجن لگائیں۔

## ماسخورہ کو مجرب:۔

دانتوں اور مسوڑھوں کیلئے نعمت خداوندی ہے۔

گٹھلی کھجور سوختہ (گل حکمت کر کے 20 منٹ چولہے میں رکھ کر کوئلہ بنا لیں نہ کہ راکھ) 10 تولہ، پھٹکری خام، لونگ نیم بریاں ہر 5 تولہ فلفل دراز یا سیاہ 1 تولہ باریک سفوف بنا کر بطور منجن لگائیں۔

# (17)

## منہ کے چھالے:۔

منہ کے سفید چھالے اور پیپ والے موٹے چھالے دور کرے۔

سپاری سوختہ، چھڑہ بز سوختہ، پھٹکڑی کتھ ہموزن لیکر باریک سفوف بنالیں۔ 1 رتی ہر 1 گھنٹہ بعد منہ میں چھاڑیں۔

## منہ کے چھالے:۔

منہ کے سُرخ دانوں کیلئے

گیرو 3 تولہ، سہاگہ خام 1 تولہ باریک پیس کر آدھا تا 1 رتی ہر گھنٹہ منہ میں چھاڑیں۔

## رال ٹپکے:۔

بوجہ ٹھنڈک منہ سے رال ٹپکے، بادی سے بڑھا پیٹ ہو

پوست ہلیلہ زرد 6 تولہ، نمک سنگ 5 تولہ، مگھاں 4 تولہ، چترک 2 تولہ، آب ترنج میں تر کر کے خشک کرلیں۔ 1 ماشہ ہمراہ عرق اجوائن دیں۔

## بکثرت تھوک آئے:۔

کے لئے مفید ہے سونف، سونٹھ، فلفل سیاہ، پودینہ ہموزن سفوف بنا کر 3 ماشہ ہمراہ عرق اجوائن یا چوعرقہ دیں۔

## (غرارہ):۔

فلفل احمر 3 ماشہ نمک سیندھا 4 تولہ آدھ کلو پانی میں ملا کر غرارے کریں۔

## دوائے پائیوریا:۔

مجرب نسخہ ہے۔

توتیا بریاں، بسد گہامان، کباب چینی، عقرقرعا، دانہ ہیل کلاں، دم الاخوین، مازو سبز، کافور، ست پودینہ، ہموزن باریک

# (18)

پیس کر صبح دانتوں پر مل لیا کریں۔

## بولنا بند ہونا:۔

ٹھیک ٹھاک بولنا اچانک کسی وجہ سے بند ہو جائے تو فوری فائدہ۔ بدہضمی، ہیضہ، قے اور دست کیلئے تریاق ہے۔
عقر قرعا، مرچ سرخ، رائی ہر 2 تولہ بقدر نخود گولی دن میں 3 بار ہمراہ قہوہ (لونگ، دار چینی) دیں۔ اس دوا کی صبح شام زبان پر مالش بھی ضروری ہے۔

# سینے کی بیماریاں

## 1: خشک دمہ کیلئے:۔

(حکیم نذر حسین چوہدری)

سونف، ہلدی، ملٹھی مقشر، دانہ الائچی خورد، شکر سفید ہر 1 چھٹانک سفوف بنالیں پھر کیپسول بھر کر صبح شام دیں۔

## 2: بلغم، کھانسی کیلئے:۔

ابریشم 20 تولہ، گاؤزبان 15 تولہ پرسیاؤشاں، السی، کوکنار، عناب ولایتی ہر 10 تولہ، گلو پہاڑی، ملٹھی، برگ اڑوسہ، لسہوڑیاں ہر 1/2 7 تولہ، گل بنفشہ، خولنجان، خبازی، اجوائن خراسانی، زوفا، منقی، خطمی ہر 5 تولہ۔

## 3: خشک کھانسی کیلئے:۔

از حکیم محمد زمان (نظریہ مفرد اعضاء)

گوند کتیرا، گوند کیکر، رب السوس، خشخاش، مغز بہہ دانہ، مغز بادام، مغز پستہ، شکر تیغال مصفی ہر 1 تولہ سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔

 

# (19)

## 4: کھانسی:۔

سونٹھ، بڑی الائچی، دارچینی ہموزن سفوف بنالیں اور استعمال کرائیں۔

## 5: کھانسی:۔

اصل السوس، گوندکیکر ہر 2 تولہ، فلفل دراز 2 ماشہ نبات، تمام ادویات کے ہموزن ملا کر سفوف بنالیں اور 3 سے 6 ماشہ استعمال کریں۔

## 6: کھانسی گرم:۔

کھانسی سے سینے میں جلن، دردگرمی، بلغم میں شوریت، اصل السوس، گوندکیکر، ہلدی، سونف، برگ بانسہ ہموزن لیکر سفوف بنا کر 2 سے 3 ماشہ استعمال کرائیں۔

## 7: سفوف کھانسی:۔

جس میں پیلا چمکدار شوریت زدہ بلغم، گلٹیاں نما مشکل سے نکلے، جگر کا ریشہ۔
گندھک آملہ سار بطریق مصفیٰ کرلیں مقدار خوراک 1 تا 3 رتی دیں۔

## 8: دیگر:۔

کھانسی، پیلا ریشہ جو مشکل سے خارج ہو۔

کرنجوہ 2 تولہ، قلمی شورہ 1 تولہ، گیرو، نوشادر ہر 6 ماشہ (ہلدی، اجوائن، نمک طعام ہر 4 تولہ گل حکمت کریں) مقدار خوراک 1 تا 2 ماشہ دیں۔

 

# (20)

## 9: سردی کی کھانسی:۔

گلے سے با آسانی نکلنے والے گاڑھے سفید ریشے کیلئے۔

کاکڑا سینگھی، کلونجی، تارامیرا، لونگ ہر 2 تولہ، دارچینی 1 تولہ سفوف بنا کر 6 رتی تا 2 ماشہ دیں۔

## 10:۔ سردی کی کھانسی:۔

رُکی ہوئی چھاتی سے بلغم کا اخراج کرے۔

گندھک آملہ سار، ہلیلہ سیاہ، ہموزن سفوف بنا کر 1 ماشہ دیں۔

## 11: مخرج بلغم:۔

مشکل سے خارج ہونے والے بلغم ودمہ کیلئے۔

کاکڑا سینگھی 8 تولہ میتھرے 4 تولہ خردل، کلونجی ہر 2 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 3 ماشہ دیں۔

## 12: دیگر:۔

بلغمی یا سردی کی کھانسی، مشکل سے سفید، سبز ریشہ نکلے، گھٹی گھٹی کھانسی کو مفید۔

پونگ مچھلی، تمباکو ہموزن محرقہ بمقدار 1 رتی ہمراہ معجون شربت دیں۔

## 13: خراش کھانسی:۔

گلے کی خراش سے بار بار خشک وترغوطے والی کھانسی کو مفید

گوند کیکر، کاکڑا سینگھی، نمک سیندھا، پپلا مول، گودہ گھیکوار، مساوی الوزن لیکر سفوف بنا کر مٹری گولیاں بنالیں اور 2 گولیاں دن میں 4 مرتبہ چوسیں۔

 

# (21)

## 14: خشک غوطے والی کھانسی:۔

اور کالی کھانسی کیلئے حکیم غلام مرتضیٰ کا مجرب نسخہ

زاج ابیض 1 تولہ گرم کڑاہی میں کھل کر کے قطرہ قطرہ آب کیلا کڑاہی میں ڈالیں۔ہلکی آنچ پر جب پانی ختم ہوتو اُتار لیں۔1 رتی کیپسول میں بھر کر دیں۔

## 15: غوطے والی کھانسی:۔

انار دانہ 10 تولہ، جوکھار، نمک سیاہ، فلفل سیاہ ہر 1 تولہ ہموزن تمام کے گڑ ملالیں اور مٹری گولیاں بنا کر دن میں 4 بار دیں۔

## 16: سعال شجری:۔

گلے میں خراش سے کچا ریشہ، غوطے والی کنڈی کی کھانسی، کتا کھانسی کیلئے۔

رب السوس، مغز بادام، گوند کیکر ہموزن سفوف بنالیں۔

## 17: کھانسی دِل خراب:۔

بار بار آنے والی کھانسی جو سانس نہ لینے دے، دل خراب ہو اور اُبکائی آئے۔

تکہ مکئی سوختہ، دار چینی ہموزن لے کر سفوف تیار کریں اور استعمال کرائیں۔

## 18: پرانی کھانسی:۔

پرانی کھانسی جو عموماً خشک ہوتی ہے۔

اجوائن دیسی، اجوائن خراسانی، نمک طعام، گھوٹ کر پانی سے پیڑا بنا کر

گل حکمت کر کے 20 سیر اوپلوں کی آگ دیں۔بمقدار 1 رتی زبان پہ رکھ کر چوسیں۔

# (22)

## 19: سعال کنیری:۔

رات کو بیدار کرنے والی کھانسی۔

برگ کنیر سُرخ سوختہ (بذریعہ گل حکمت) 3 تولہ، سونٹھ، مرچ سیاہ، مگھاں ہر 1 تولہ سفوف بنا کر ڈیڑھ رتی دیں۔

## 20: سرد خشک کھانسی:۔

بغیر جلن کے بلغم سے بھاری کھانسی کو مفید ہے۔

برگ بانسہ 8 تولہ، بنفشہ 5 تولہ، سونف 3 تولہ سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔

## 21: جوشاندہ کھانسی:۔

خشک کھانسی کچی پکی کھانسی یا سرخ گاڑھی زردی مائل بلغم کو مفید ہے۔

ملٹھی، نوشادر ہموزن سفوف بنا کر ہمراہ جوشاندہ

(انجیر 3 عدد، ملٹھی 2 ماشہ، لسوڑیاں 9 دانے، سبوس گندم 1 تولہ) دیں۔

## 22: کھٹائی سے کھانسی:۔

کھٹائی سے پیدا ہونے والی کھانسی کو مفید ہے۔

اصل السوس، بائیکارب ہموزن سفوف بنا کر 2 تا 3 ماشہ دیں۔

## 23: کھانسی کیلئے:۔

جوکھار، پھٹکری، نمک سیاہ ہموزن آب لیموں سے تر کر کے دھوپ میں خشک کر کے گلِ حکمت کر کے 5 سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ پھر برابر وزن چینی ملا لیں۔ مقدار خوراک 2 رتی تا 2 ماشہ دیں۔

 

(23)

## 24: کھانسی کیلئے:۔

(حکیم آغا)

ادرک، ملٹھی، گودہ املتاس ہر 3 گرام جوشاندہ بنا کر شہد 5 گرام میں ملا کر دیں۔

## 25: مخرج بلغم غلیظ:۔

بلغم کے ساتھ خون، دم کشی، خشک کھانسی اور تپ دق کی خاص دوا ہے۔

گوند کتیرا، گوند کیکر، ست ملٹھی ہر 5 تولہ، آک کا دودھ 1 تولہ۔ پیس کر آک کا دودھ تھوڑا تھوڑا ملا لیں پھر باریک چھلنی سے دو تین بار چھان لیں۔ بقدر نخود گولی دن میں 3 بار ہمراہ دودھ دیں۔ (اعصابی غدی ہے)

# دل کی بیماریاں

## 1: تریاق دردِ دل:۔

از حکیم نذر حسین چوہدری

اسگند، سورنجاں شیریں، نوشادر ٹھیکری، سونٹھ، مرچ سیاہ، عصارہ ریوند، سقمونیا ہر 1 تولہ نخودی گولیاں بنا کر 1 یا 2 گولی دن میں 4 بار یا بوقت دردِ قلب ہر 15 منٹ بعد 4 گولیاں ہمراہ نیم گرم پانی دے سکتے ہیں۔

## 2: دل کے بند وال کھولے:۔

از حکیم عبدالحلیم

عرق لیموں، سیب کا سرکہ، آب ادرک اور آب لہسن ہر 100 گرام ہلکی آنچ پہ پکائیں۔

جب 300 گرام رہ جائے تو 300 گرام شہد ڈال کر یکجان کر لیں۔ شیشے کی بوتل میں محفوظ رکھیں۔

# (24)

مقدار خوراک: صبح نہار منہ 2 بڑے چمچ دیں۔

## سرکہ انگوری بنانے کی ترکیب:۔

سیب کا جوس کسی مستعمل گھڑے میں دھوپ میں رکھیں، گرمیوں میں 4 دن جبکہ سردیوں میں 15/20 دن میں اُبال آجائے گا۔ 10 دن کے بعد کپڑ چھان کرلیں۔

## 3: حب ہارٹ:۔

از حکیم محمد زمان پرویز آف اقبال دواخانہ

کولیسٹرول، سانس پھولنا، دردِ دل و مقوی قلب ہے۔

اسپرین پاؤڈر، اجوائن لہسن، پان ڈنڈی ہر 2 تولہ زعفران 6 ماشہ باریک سفوف بنا کر نخود سے چھوٹی گولی بنا کر صبح شام خالی پیٹ دیں۔

## 4: دل کی گھبراہٹ کیلئے:۔

تالمکھانہ، تخم کونچ، سمندر سوکھ ہر 6 تولہ کندش 3 تولہ سفوف بنا کر 3 ماشہ دیں۔

## 5: کولیسٹرول کیلئے:۔

کولیسٹرول کی زیادتی، سانس پھولنا، امراضِ قلب اور قبض کیلئے۔

کشتہ قرن ایل 20 گرام اجوائن 10 گرام نمک طعام، لہسن ہر 5 گرام باریک سفوف بنا کر

ہمراہ قہوہ (پودینہ، اجوائن ہر 1 تولہ جبکہ پانی 1 کلو) بمقدار خوراک 4 تا 8 رتی دن میں 4 بار دیں۔

## 6 : ضعف حرارت غریزی:۔

بوجہ کمی خون، بوجہ گھبراہٹ بغیر پنکھے کے بیٹھا نہ جائے (جبکہ جوش تیزی، بلڈ پریشر اور مرض ہے)

لونگ، ہریڑ زرد، فلفل دراز، کچور، نمک سیاہ، مساوی الوزن پیس کر بمقدار خوراک 3 ماشہ استعمال کریں۔

# (25)

## 7: مفرح قلب:۔

مقوی ومفرح قلب، محرک دماغ فوائد میں قیمتی نسخوں سے افضل، ضعف قلب بوجہ صفراء وحرارت کیلئے مفید ہے۔

صندل سفید، طباشیر، زہر مہرہ خطائی، گل سرخ تمام مساوی الوزن (وزن شاید ہر 1/2 پاؤ)، روح کیوڑہ، آب انار شیریں ہر 10 تولہ باریک پیس کر پھر روح کیوڑہ اور آب انار ملا کر کھرل کریں خشک ہونے پر محفوظ رکھیں۔

2 سے 4 رتی ہمراہ عرق گلاب دیں۔

## 8: دردِ دل کیلئے:۔ (عضلاتی غدی ہے)

مولد حرارت، محلل سدہ شریان، نمونیہ جو سردی سے ہو کیلئے تریاق ہے۔ جب دل کی شریانیں سکڑ جائیں تو دوران خون میں رکاوٹ ہونے لگتی ہے اس وجہ سے دل میں درد ہوتا ہے۔

کشتہ بارہ سینگاہ 50 گرام، اجوائن دیسی 100 گرام دونوں کو باریک پیس کر محفوظ کر لیں۔ تریاق دردِ دل ہے۔

4 رتی سے 1 ماشہ ہر 15 منٹ بعد ہمراہ عرق چہار دیں۔

## 9: دل کی درد کیلئے:۔ (طارق مرحوم)

دل کے وال کھولے، جسمانی جوڑ و گھٹنے کی درد کیلئے بھی مفید ہے۔

میٹھا تیلیہ 1 تولہ، کالی مرچ، مگھاں ہر 1/2 2 تولہ سفوف بنا کر چنے برابر گولی ہمراہ چائے دیں۔

(دیگر) میٹھا تیلیہ، کالی مرچ، مگھاں تینوں مساوی الوزن لے کر آب ادرک میں بقدر دانہ مونگ گولی بنا کر دیں۔



# (26)

# معدے کی بیماری

## 1: اکسیرِ معدہ:۔

اجوائن، زیرہ سفید، مگاں، کشنیز ہر 400 گرام ناگیسر، تیز پتا ہر 120 گرام گلسرخ 80 گرام سونٹھ 240 گرام انار دانہ، کوزہ مصری ہر 280 گرام نمک سیاہ 800 گرام سٹرک ایسڈ 240 گرام ست پودینہ 12 گرام پیس کر صبح دوپہر شام کھانے کے بعد ہمراہ پانی دیں۔

معدے کی جملہ بیماریاں، تیزابیت، بدہضمی، اپھرا، پیٹ درد وغیرہ کیلئے نہایت مفید ہے اور معتدل مزاج ہے۔

## 2: سوداوی پھکی:۔

سرد خشک مزاج کیلئے مفید ہے۔

گیس، بدہضمی، تیزابیت، سوزش مثانہ اور پیشاب جلن کیلئے مفید ہے

سونٹھ، نوشادر ٹھیکری، مگاں، مرچ سیاہ ہر 100 گرام سونف 1/2 کلو، ریوند خطائی، میٹھا سوڈا ہر 1/2 کلو نمک خوردن 1 کلو، ست پودینہ 20 گرام سفوف بنا کر 3 ماشہ صبح دوپہر شام دیں۔

## 3: مقوی معدہ:۔

طبِ انقلابی کا کامیاب نسخہ ہے۔

تیز پتا 1 کلو، دارچینی 800 گرام جلوتری 200 گرام پیس کر سفوف بنالیں۔ 2 ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ پانی کھانے کے بعد دیں برودتِ معدہ کے سبب پیدا شدہ امراض کا علاج ہے۔

## 4: اکسیرِ معدہ اسپیشل:۔

معدہ کیلئے نمکیات سے پاک خصوصی طور پر تیار کردہ مرکب ہے۔

دھنیا، سونف ہر 1/2 کلو، میٹھا سوڈا 400 گرام ملٹھی، سبز الائچی، سٹرک ایسڈ ہر 1 پاؤ کوزہ مصری تین پاؤ

# (27)

ست پودینہ 1 تولہ سفوف بنا کر چھوٹا 1/2 چمچ ہر کھانے کے بعد ہمراہ پانی دیں۔

## 5: ہیضہ کیلئے:۔

راوی مہر عبدالمجید

کہ ایک سبزی فروش کو ہیضہ وبائی ہو گیا ڈاکٹر کے پاس لیکر گئے ڈاکٹر نے مریض کی حالت نازک دیکھ کر ہسپتال بھیجنے کا کہا۔ راستے میں راوی نے سرکہ انگوری پلا دیا تو کچھ دیر بعد ہی مریض کی حالت بہتر ہو گئی تو واپس اُسی ڈاکٹر کے پاس گئے جس نے نہایت حیرانگی سے دریافت کیا کہ کونسی دوا پلائی ہے حالانکہ مریض نے ہسپتال پہنچنے سے پہلے مرجانا تھا۔ بر کیفیت بتلایا کہ سرکہ انگوری پلایا۔ ڈاکٹر نہ مانا بولا کہ تسلی کرو راوی نے جا کے دیکھا تو واقعی بجائے اسکے سہانجنہ کی مولی کا پانی دے دیا تھا جس سے مریض کی حالت بہتر ہوئی۔

## 6: خون کی اُلٹی، السر کیلئے:۔

(مشتاق حسین ہاشمی)

اُونٹنی کا دودھ 1 کلو لیکر اسکا کھویا بنا کر زعفران 1/2 2 ماشہ نمک شیشہ 6 ماشہ بھی ملا کر گھوٹ لیں پھر بقدر دانہ نخود گولی بنا کر صبح نہار منہ ہمراہ پانی دیں۔ (اونٹنی کا دودھ اعوان چوک گوجرانوالہ سے ملے گا)

## 7: امراضِ معدہ بائی بادی و موٹاپا کیلئے:۔

(مجربات زمانی)

مغز بادام، اجوائن دیسی ہر 1 چھٹانک، نمک سیاہ 1/2 چھٹانک، سونٹھ 3 تولہ، مرچ سیاہ، سوئے، مگاں، نوشادر ٹھیکری ہر 2 تولہ، چینی کُل وزن کے نصف رکھیں اور سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔

 

# (28)

## 8: ہاضم سرد بلغمی:۔

(حکیم نذر حسین چوہدری ضلع جہلم دینہ)

دارچینی، لونگ، جلوتری، رائی ہر 1/2 پاؤ، کچلہ مدبر 60 گرام اگر مسہل بنانا ہوتو مصبر اور تمہ بھی ملالیں۔

## 7: السرِ معدہ کیلئے:۔

(مشتاق حسین ہاشمی)

راں، گوند کیکر ہر 1 پاؤ پیس کر 1 ماشہ صبح دوپہر شام کھانے سے پہلے دیں۔ جبکہ صبح نہار منہ سفوف ملٹھی ہمراہ عرق بادیان دیں۔

## 10: انگڑائی:۔

جمائی اور بخار کیلئے

لونگ، مگھاں، جائفل ہر 5 تولہ، مرچ سیاہ، 10 تولہ سونٹھ 24 تولہ نبات مساوی الوزن سفوف بنا کر 3 ماشہ ہمراہ چائے دیں۔

## 11: جمائی کیلئے:۔

کشنیز 3 تولہ لونگ 1 تولہ سفوف بنا کر دیں۔

## 12: فم:۔

فم معدہ یعنی کوڑی کے (V) کے درد کیلئے

پھول تمباکو، فلفل سیاہ یا نمک سیاہ، فلفل دراز ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 2 رتی دیں۔

 

# (29)

## 13: تیزابیت معدہ:۔

مرچ سیاہ،نوشادرڈنڈا ہر 5 تولہ،نمک طعام 7 تولہ،ٹاٹری 8 ماشہ،ست پودینہ 3 ماشہ سفوف بنا کردیں۔

## 14: امراض معدہ:۔

نوشادر،سونٹھ،اجوائن ہر 1 کلو نمک سونچر 1/2 کلو بمقدار 1/2 1 ماشہ دیں۔

## 15: مقوی معدہ:۔

ملح النار،فلفل گرد،حرمچی،تخم دھتورہ،فولاد ہموزن سفوف بنا کردیں۔

## 16: پیٹ کیڑے:۔

پیٹ کے کیڑوں کیلئے مجرب المجرب ہے۔

کمیلہ،باؤبڑنگ،برگ نیم ہر 6 ماشہ کوٹ چھان کر 3 پڑیا بنا کر ایک پڑیا ہر 3 دن کے وقفے سے دہی میں ملا کر دیں۔ناغہ کے دنوں میں مریض کو میٹھی چیزیں دیں۔

## 17: بعد غذا قے:۔

آملہ خشک،کشنیز ہر 10 تولہ،اصل السوس،گلسرخ ہر 7 تولہ،دانہ الائچی خورد،3 تولہ سفوف بنا کر ملائیں اور استعمال کرائیں۔

## 18: دل خراب،اُلٹی:۔

سونف،پودینہ،دارچینی،لونگ،بادیاں خطائی،منقیٰ مساوی الوزن لیکر استعمال کریں اور سبز چائے کا قہوہ پانی کی جگہ استعمال کریں۔

 

# (30)

## 19: سفر میں قے:۔

سیب بوزن 1/2 پاؤ میں 12 لونگ داخل کر کے سکھا لیں۔ پھر نکال کر پیس لیں۔ بمقدار 1 ماشہ دیں۔

## 20: مشتہی:۔

بھوک کی کمی اور بدہضمی کیلئے مفید ہے۔

برگ بھنگ 3 تولہ، میٹھا سوڈا 2 تولہ نوشادر 1 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 2 ماشہ استعمال کرائیں۔

## 21: مشتہی:۔

یہ سفوف سرد مزاج والوں کیلئے ہے۔

ملح النار (کڑاہی میں بھنا ہوا عام نمک) سونٹھ، الائچی خورد، بائیکارب ہموزن سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔

## 22: ذکاوتِ معدہ:۔

بھوک کم، بے ذائقہ ڈکار، معدہ بوجھل، نامکمل نیند کی علامات میں مفید ہے۔

سونف کے چاول 12 تولہ نمک طعام 2 تولہ، پاؤڈر بنا کر 3 تا 6 ماشہ استعمال کریں۔

## 23: تریاقِ معدہ:۔

بعد غذا سینے پہ بوجھل پن، ڈکار، تیزابیت، بھوک نہیں لگتی، پیٹ بھرا ہوا محسوس ہو

کمزور معدہ کی قوت دافعیہ، 4/5 ماہ سے قبض، جسم درد کو مجرب ہے۔

سونٹھ، سونف، دانہ الائچی کلاں، فلفل سیاہ، رب السوس، نمک لاہوری ہموزن ہر 1 تولہ، نوشادر 9 ماشہ، نمک سیاہ، 6 ماشہ بمقدار خوراک 1 تا 3 ماشہ ہمراہ نیم گرم پانی دیں۔

خشک روٹی اور شوربہ گوشت یا کالے چنے، مسر بہتر جبکہ سبزیاں اور چاول منع ہیں۔

# (31)

## 24: سفوف کمون:۔

بلغمی مزاج والوں کیلئے،معدے کی ٹھنڈک سے پیدا شدہ امراض جیسے پیٹ درد،گیس،گڑگڑاہٹ وغیرہ

زیرہ سیاہ مدبر(سرکہ میں سہہ بار کیا ہوا اور بریاں ہوا)7 تولہ،سونٹھ،ہلیلہ زرد،پپلا مول،برگ سداب،مرچ سیاہ،نمک سیندھا ہر 3 تولہ نبات 2 گنا سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

## 25: سفوف کمون:۔

پیٹ درد،گیس،گڑگڑاہٹ وغیرہ کیلئے مفید ہے۔

زیرہ سیاہ،لونگ،دارچینی،خولنجاں،کشنیز ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 2 ماشہ دیں۔

## 26: سفوف کمون سفید:۔

ٹھنڈے بادی مزاج والے کو اگر بھوک نہ لگے

زیرہ سفید بریاں 20 تولہ،نمک سیندھا 30 تولہ،سونٹھ،نمک سیاہ،مرچ سیاہ،ست لیموں ہر 10 تولہ ست پودینہ 3 ماشہ سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔

## 27: سفوف کمون سفید:۔

ٹھنڈے مزاج کے معدے کے امراض کیلئے

زیرہ سفید بریاں 36 تولہ،نمک سیاہ،مرچ سیاہ،ست لیموں ہر 18 تولہ،نوشادر 10 تولہ نمک سیندھا 5 تولہ،ہینگ بریاں،ست پودینہ ہر 6 تولہ سفوف بنا کر 4 رتی مقدار میں دیں۔

## 28: اکسیر معدہ:۔

معدے کی سوزش،سخت تیزابیت،20 سال پُرانی گیس،درد معدہ وجگر کے پٹھے ٹھنڈے،وجود بے جان،ٹھنڈی تریلیاں قبض،شنگرف،جائفل،دارچینی،عقرقرعا ہر 1 تولہ لونگ،دارفلفل ہر 2 تولہ،سونٹھ،اجوائن ہر 1 کلو نمک سونچر 1/2 کلو

(32)

سفوف بنا کر 1 تا 1/2 1 ماشہ ہمراہ قہوہ (لونگ، دارچینی، اجوائن) دیں۔
جھوٹی بھوک ختم کرنے کیلئے گرم گرم دیتے رہیں۔ (دودھ منع ہے)

## 29: ایسڈنی:۔

ترش ڈکار، بدہضمی، جلن معدہ، سوداوی مزاج کیلئے زیرہ سفید، مرچ سیاہ، ہر 1 تولہ نمک سیاہ، نوشادر ہر 2 تولہ سفوف بنا کر تیار کریں۔

## 30: کاسر:۔

کھٹے ڈکار، بدہضمی، پیٹ میں گیس کیلئے
سوڈا بائیکارب، ست پودینہ، گیرو ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 4 رتی استعمال کرائیں۔

## 31: برودتِ معدہ:۔

معدے کی ٹھنڈک سے خرابی ہضم، مرچیلے ڈکار، اُبکائی، متلی، جسم ٹوٹنا اور پیچش کیلئے۔ لونگ، جلوتری ہر 1 تولہ، دار چینی، رائی ہر 2 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 4 رتی استعمال کرائیں۔

## 32: معدہ سوداوی:۔

دردِ فم معدہ، زبان سفید، منہ خشک، گیس پھرتی محسوس، پاخانہ بغیر درد تھوڑا تھوڑا، دل خراب وغیرہ کیلئے۔
سونٹھ، اجوائن، دارچینی، ہر 2 تولہ لونگ، جلوتری، رائی، نمک سونچر، 1 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 4 ماشہ دیں۔

## 33: معدہ سوداوی:۔

سردی معدہ کی تمام علامت، بھوک نہ لگنا وغیرہ اور دافع سوداء ہے
لونگ 1 تولہ، جلوتری 2 تولہ، دارچینی 3 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 4 رتی ہمراہ چائے دیں۔

 

# (33)

## 34: تبخیر انقلابی:۔

نئی و پرانی تبخیر اور اس سے پیدا ہونے والے امراض ریاحی درد و جوارح وقویٰ کیلئے۔

شنگرف، جائفل، دارچینی، عقرقرحا ہر 1 تولہ، سونٹھ، دارفلفل، لونگ ہر 2 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 2 تا 4 رتی ہمراہ قہوہ (لونگ، دارچینی، اجوائن) دیں۔

## 35: اکسیرِ شکم:۔

معدے کے تمام امراض کا کامیاب نُسخہ

سنگدانہ، نوشادر، قلمی شورہ، ریوند چینی، مرچ سیاہ، سونٹھ، عام نمک، کشتہ خبث الحدید ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 4 رتی دیں۔

## 36: برساتی:۔

برسات کے دنوں میں ہونے والی بدہضمی کیلئے

نوشادر، 20 تولہ سونٹھ، اجوائن، مرچ سیاہ، مگھاں، پودینہ، سہاگہ، نمک سونچل، نمک طعام ہر 10 تولہ، دارچینی 5 تولہ سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔

## 37: سردی معدہ:۔

منہ سے رال ٹپکے، برودتِ معدہ، آنکھیں سفید، تخم سداب سفوف بنا کر بمقدار 2 ماشہ استعمال کریں۔

## 38: معدی:۔

پیٹ درد ہو مگر بدہضمی نہ گیس ہو۔

اجوائن خراسانی محرقہ، سونٹھ ہر 1 تولہ، دارچینی 2 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 2 رتی استعمال کریں۔

# (34)

## 39: جنرل ہاضم:۔

گندھک آملہ سار، پودینہ ہر 2 تولہ اجوائن 4 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 3 ماشہ استعمال کریں۔

## 40: جلالی:۔

ہمیشہ کی بدہضمی کیلئے مفید ہے۔

فلفل جلالہ، ریوند چینی، سونٹھ مساوی الوزن سفوف بنا کر بمقدار نخود گولی بنا کر 1 تا 2 گولی ہمراہ قہوہ یا چائے دیں۔

## 41: قے بعد غذا:۔

کھاتے پیتے ہی فوراً بے تکلیف قے، عادتاً، دماغی یا سوداوی، جفت بلوط، کندر، ساق دانہ ہموزن سفوف بنا کر 1 ماشہ استعمال کرائیں۔

## 42: بحالی:۔

معطل ہاضمہ و پرانی بدہضمی دور کرے، دودھ گھی گیس کرے۔

شنگرف رومی، سہاگہ بریاں، مگاں، میٹھا تیلیہ مدبر ہر 1 تولہ، کالی مرچ 2 تولہ سفوف بنا کر مرچ سیاہ برابر گولی بنا لیں۔ ایک گولی دن میں 4 بار دیں۔

## 43: قراقری:۔

سوء ہضم، پیٹ سوجا، فم معدہ، ریح شکم و امعاء، قے دست، ہیضہ و سنگرہنی کیلئے۔

بالچھڑ، لونگ، خردل، عقرقرعا، خولنجاں، فلفل احمر مساوی الوزن سفوف بنا کر 2 تا 3 ماشہ دیں۔

(35)

## 44: ٹھنڈی پیاس:۔

بار بار پیاس جو پانی پی کر بھی نہ بجھے، زبان سفید، منہ خشک کو مفید ہے۔

سونٹھ، زیرہ سیاہ، نمک سیاہ ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 3 ماشہ استعمال کریں۔

## 45: گرم پیاس:۔

بار بار پانی پی کر بھی پیشاب کم، زبان سرخ، گرم بخار،

تخم خرفہ سفوف بنا کر 3 ماشہ ہمراہ پوست پیپل جلا کر پانی میں بجھا کر دیں۔

## 46: ہاضمون:۔

مرچ سیاہ 1 تولہ، سونٹھ، 2 تولہ، سونف، 3 تولہ پودینہ 4 تولہ، بائیکارب 8 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 3 ماشہ دیں۔

## 47: ریاحی:۔

ریح کی پیدائش زیادہ، جسم میں پھرنے والی ریاحی دردیں عموماً پیٹ خراب کو مجرب ہے۔

دارچینی، ملٹھی ہر 5 تولہ مصر (کوڑ) نبات ہر 10 تولہ سفوف بنا کر 2 تا 3 ماشہ دیں۔

## 48: ریاحی حار:۔

بکثرت بے بو، ریح حار جو باسہولت نہ نکلے، اپھرا، قراقر کو مفید ہے۔

سونٹھ، ہلیلہ ذرد، تربد سفید، نمک سونچل ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

# (36)

## 49: ریاحی حار:۔

بکثرت ریح حار جو باسہولت نکلے۔

سونٹھ 5 تولہ، ہلیلہ سیاہ 10 تولہ، نمک سونچل، نمک سیندھا، سونف ہر 5 تولہ، سناء مکی 20 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

## 50: ریاحی بارد:۔

بدبودار ریح، بدہضمی

زیرہ سیاہ 2 تولہ، جائفل، سونٹھ ہر 1 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 ماشہ دیں۔

## 51: ضعفِ ہضم:۔

پیٹ کی خرابی اور سستی کاہلی کیلئے

گندھک آملہ سار 4 تولہ کو آب لیموں 1/2 1 کلو میں کھرل کر کے خشک کریں فلفل سیاہ، نوشادر، نمک سیاہ، نمک سنگ ہر 2 تولہ، دانہ الائچی کلاں 4 تولہ مگھاں 1 تولہ سفوف بنا کر استعمال کریں۔

## 52: ضعفِ معدہ قوتِ ماسکہ:۔

کھاتے ہی غیر منہضم پاخانہ آئے۔

طباشیر انڈیا، کہربا، گلسرخ ہموزن سفوف بنا کر 3 ماشہ نہار منہ ہمراہ گرم پانی دیں۔

## 53: ضعفِ معدہ قوتِ جاذبہ:۔

ہلیلہ زرد 100 گرام، فلفل دراز، نمک سنگ ہر 64 گرام چترک 4 تولہ آب ترنج میں تر و خشک کر کے پیس لیں بمقدار 6 ماشہ دیں۔

(37)

## 54: سردی معدہ:۔

زبان سفید آنکھیں سفید، نیند میں ڈر سے اُٹھنا

تخم سداب، عودغرقی ہر 1 پاؤ، لونگ 1/2 پاؤ، بالچھڑ 1 چھٹانک سفوف بنا کر بمقدار 2 ماشہ دیں۔

## 55: بعد غذا سینہ جلن:۔

اجوائن مدبرہ آب لیموں، لونگ ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 2 تا 3 رتی صبح دوپہر شام دیں۔

## 56: اگنی:۔

سینہ جلن، پاؤں جلن، مقعد جلن، معدہ خراب، بواسیر

اجوائن مدبرہ آب لیموں، لونگ ہر 10 تولہ، گندھک آملہ سار، ہیراکسیس، نوشادر ہر 1 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1

1/4 ماشہ دیں۔

## 57: بادی نجات:۔

تمام بادی امراض کا قلع قمع کرنے، سیروں دودھ گھی ہضم کرے۔

کونپل مدار، لونگ مدار، پوست بیخ مدار، نمک مدار، مگھاں، نمک لاہوری، نمک سونچل،، مرچ سیاہ ہموزن سفوف بنا کر

کالی مرچ کے برابر گولی دن میں 4 بار دیں۔

## 58: کلیجہ جسنا:۔(جھوٹی بھوک)

زیرہ سفید، کشنیز، مغز تخم کدو، خشخاش ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

# (38)

## 59: اطریفل کبیر:۔

پوست ہلیلہ، ہلیلہ کابلی، ہلیلہ سیاہ، آملہ، مرچ سیاہ، مگاں ہر 6 تولہ، سونٹھ، جلوتری، بوزیدان، چیتہ، شقاقل مصری، اندرجو شیریں، تودری سفید، تودری سرخ، بہمن سفید، بہمن سرخ، تل مقشر، خشخاش سفید، مغز حب القلقل ہر 3 تولہ روغن بادام 8 تولہ، ترنجبین خراسانی 40 تولہ، شہد 3 کلو تمام ادویات سفوف بنا کر شہد میں ملالیں۔

## 60: سفوف تبخیر:۔

کھانا کھانے کے بعد کی تبخیر کو زائل کرتا ہے۔ کھانا خوب ہضم کرتا ہے۔

دانہ الائچی خورد، سونف، دھنیا، طباشیر ہموزن سفوف بنا کر 3 ماشہ کھانے کے 1/2 گھنٹہ بعد دیں۔

## 61: ہچکی فوراً بند:۔

عودغرقی، مصطگی رومی ہر 2 ماشہ، عرقِ گلاب میں پیس کر نیم گرم مقامِ معدہ پر ضماد کریں۔

دیگر:۔ عرقِ لیموں کو شہد میں ملا کر چمچ بھر استعمال کرائیں۔

## ہاضموں چورن:۔

نہایت لذیذ خوش ذائقہ چورن غذا ہضم کرنے اور بھوک لگانے میں بےنظیر ہے۔ نمک سینڈھا 20 تولہ، مرچ سیاہ، سونٹھ، مگاں، ست لیموں ہر 5 تولہ، ست پودینہ 1 تولہ باریک پیس کر ست پودینہ ملا کر کھرل کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔ 1 تا 2 ماشہ بعد غذا دیں۔

 

# (39)

## جوارش جالینوس:۔

کشفین دواخانہ

بالچھڑ، الائچی خورد، دارچینی، لونگ، زنجبیل، چرائتہ شیریں، تج، سعد کوفی، مگاں، قسط شیریں، عودبلسان، اسارون، حب الآس، زعفران ہر **30** گرام، مصطگی اصلی **50** گرام، قوام نبات سفید **1/2 1** کلو میں ملا کر تیار کریں۔

## ہیضہ کیلئے

معدہ، امعاء میں غذائی خمیر و تعفن کو دور کر کے ہیضہ سے چند منٹوں میں نجات دلاتا ہے۔ منہ، گلے اور معدے میں ہیجان پیدا کرتا ہے۔

سرخ مرچ، رائی ہموزن بقدر نخود گولی چبا کر کھلائیں (غدی عضلاتی ہے)

## سفوف ہاضم (از طارق صاحب)

اجوائن، سونف، پودینہ، سوئے، مرچ سیاہ، نوشادر، سبز الائچی، ہلیلہ سیاہ، کچور، میٹھا سوڈا، نمک سیاہ، نمک سفید، نمک سرخ، نمک شیشہ، سہاگہ بریاں ہر **1/2** پاؤ، ست اجوائن، ست پودینہ ہر **1** تولہ سفوف بنا کر **1/2** تا **1** ماشہ دیں۔



# (40)

# انتڑیوں کی بیماریاں

## 1: حب بواسیر خاص:۔

ہر قسم کی بواسیر کیلئے مجرب ہے۔

گوگل، رسونت، کتھ گنڈیری، بندق ہندی سوختہ، مرچ سیاہ، ہلیلہ سیاہ، ہلیلہ زرد، مغز تخم بکائن ہر 1 کلو، مغز تخم نیم 3 کلو مولی کا پانی 10 کلو میں ملا کر گولیاں تیار کر کے 2 گولیاں صبح شام دیں۔

## 2: اکسیر پیچش:۔

گل انار، گل دھاوہ، موچرس، بل کتھ، ماجو، ناگیسر ہر 5 تولہ (اگر تیز کرنا ہو) افیون 1 تولہ بھی ملا لیں۔

## 3: ہر قسم کے پیٹ کے کیڑوں کیلئے:۔

باؤبڑنگ، کمیلہ، برگ نیم ہر 1 تولہ ست اجوائن 3 ماشہ سفوف بنا کر 1 ماشہ صبح شام ہمراہ پانی دیں۔

## 4: اکسیر پیچش دیگر:۔

گل دھاوہ، موچرس، بل گیری، لودھ پٹھانی، ناگرموتھا، اندر جو شیریں ہر 5 تولہ سفوف بنا کر 1 ماشہ ہمراہ دہی دیں۔ فوری آرام دے گا۔

## 5: ریح الکلیہ، ہرنیا، فستق کیلئے:۔

بائیکارب، ہینگ بریاں، نمک سیاہ ہر 1 تولہ سہاگہ بریاں، سونٹھ ہر 2 تولہ سفوف بنا کر 4 رتی تا 1 ماشہ صبح شام ہمراہ عرق سونف دیں۔

# (41)

## 6: سنگرہنی، دست اور ہر قسم کے پیٹ درد کیلئے:۔

گندھک آملہ سار، پارہ، افیون، گل دھاوہ، لودھ پٹھانی، اندر جو شیریں، موچرس، ہر 2 تولہ اوّل ہر دوا دویہ کی کجلی بنا کر بقیہ سفوف بنا کر بھی ملا لیں۔ بچوں کیلئے 1 رتی ہمراہ چینی بڑوں کیلئے 4 رتی صبح دوپہر شام ہمراہ پانی دیں۔

## 7: اکسیر بواسیر:۔

مجرب و آزمودہ دوائی ہے۔

گوگل، رسونت، حنظل ثابت، اجوائن دیسی، پوست ریٹھا، برگ سناء ہر 1 پاؤ، مولی کا پانی 10 کلو ترکیب تیاری:۔ گوگل رسونت، حنظل ثابت اور برگ سناء کو 4 کلو پانی میں اُبال کر جب حلوہ سا بن جائے تو چھان کر آب مولی ملا کر ہلکی آنچ پر گاڑھا کر کے دوسری ادویات بھی ملا کر 5 منٹ بعد آگ سے اُتار کر نخودی گولی بنا لیں ایک گولی صبح شام کھانے کے گھنٹہ بعد دیں۔ اگر تکلیف زیادہ ہو تو 2 گولیاں بھی دے سکتے ہیں ہمراہ خون آ رہا ہو تو انجبار اور چھلکا انار ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 1 ماشہ بھی ملا لیں خون بند ہونے پر بند کر دیں۔

## 8: کڑوا شربت:۔

قبض و جلاب، مدر حیض، معدہ و جگر صاف کرے، وزن کم کرے (گرمیوں میں استعمال کریں)

سالٹ پاؤ، میٹھا سوڈا 50 گرام، پتھری فولاد 2 تولہ جوکھار، قلمی شورہ، ہیرا کسیس، سبز کونین ہر 6 ماشہ عرق سونف 1 بوتل (ترکیب تیاری) سالٹ و میٹھا سوڈا ملا کر بقیہ تمام دوائیں بھی ملا کر 3 گھنٹے رکھ دیں تیار ہے۔ پہلے دن 1/2 کپ پھر 4 چمچ روزانہ رات سوتے وقت دیں۔

## 9: حب تنکار:۔

قبض، جلاب آور، مدر حیض، مصفی معدہ، وزن کم کرے۔

 

 

# (42)

مصبر،سہاگہ،قلمی شورہ،مرچ سیاہ ہر 50 گرام،جوکھار،نوشادر ڈنڈا ہر 100 گرام سفوف بنا کر گودہ گھیکوار میں نخودی گولیاں بنا کر 2 گولیاں روزانہ رات سوتے وقت اگر ہمراہ جوڑوں میں درد ہو تو سورنجاں شیریں 50 گرام بھی ملا لیں۔

## 10: بواسیر کیلئے:۔

(از جواد گولی میکر لاہور)

گل ہار سنگھار،انب ہلدی،چھتہ موم ہر 1 پاؤ،پہلی دوادویات پیس کر چھان لیں پھر موم پگھلا کر چنے برابر گولی بنا کر صبح شام ہمراہ مکھن دیں۔

## 11: قبض کیلئے:۔

(مجرب بقول عدنان منور پنسار سٹور)

گودہ تمہ 5 تولہ،مرچ سیاہ 10 تولہ سفوف بنالیں اور کیپسول میں بھر کر ایک رات سوتے وقت استعمال کریں۔

## 12: ہر قسم کی بواسیر کیلئے:۔

(حاجی مہر عبدالمجید)

درخت امرود کے سک لیکر انہیں داوڑ کر کے جوشاندہ بنا کر پلائیں۔

## 13: بواسیر کیلئے:۔

پوست ہلیلہ زرد،رسونت،آردچاکسو،مغزپستہ،مغزکرنجوہ،پوست ہلیلہ سیاہ مغزبکائن،مغزنیم،گوگل ہر 40 تولہ،کشتہ سونا مکھی 20 تولہ سفوف بنا کر 1 تا 3 ماشہ صبح شام استعمال کرائیں۔

## 14: قبض سوداوی:۔

ایسی قبض جو بادی بواسیر پیدا کرتی ہے۔از حکیم عبدالحلیم

 

# (43)

تیز پتہ، سناء کی ہر 1 چھٹانک سفوف بنالیں اور 1/2 چمچ صبح دوپہر شام ہمراہ پانی دیں (صرف 2 دن کیلئے)

## 15: صابری کامل:۔

کھانا کھاتے ہی پانی کی طرح وٹ کے ساتھ دست، بھوک برداشت نہیں ہوتی، غسل کو دل نہ چاہے، ٹھنڈے غسل سے بخار، سفید بلغم آسانی سے خارج، پاؤں جلن، ناخن سیاہ، حرارت غریزی ختم کیلئے مفید ہے۔

خردل، جلالہ ہر 6 تولہ، کچلہ مدبر 2 تولہ سفوف بنا کر نخودی گولی بنالیں اور ایک گولی دیں۔

## 16: ہریڑی:۔

خونی پیچش، بواسیر قبض و دیگر امعائی امراض کیلئے۔ پہلے خشک گولیوں نما پاخانہ پھر پیلا دن میں 2 بار آئے۔

سفوف کالی ہریڑ کو دیسی گھی میں بھون لیں بمقدار 3 ماشہ استعمال کرائیں۔

## 17: امعائی:۔

انتڑیوں کے امراض، ریح قراقر، بواسیر خونی حار، دائمی قبض کو مفید ہے۔

نسپال 10 تولہ، نمک سیاہ 5 تولہ، نوشادر 2 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ استعمال کریں۔

## 18: پرانی پیچش:۔

دست، قراقر امعاء کو مفید ہے۔

ہالیون مسلم، سونف، سونٹھ، انار دانہ، ہریڑ سیاہ ہموزن سفوف بنا کر 3 ماشہ استعمال کرائیں جبکہ بچوں کو 1 رتی تا 1 ماشہ دیں۔

## 19: مروڑی:۔

پیٹ میں مروڑ، بوجھ، حاجت ہو مگر کچھ نہ نکلے۔

(44)

حب الآس، کمرکس، گل دھاوہ ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ استعمال کرائیں۔

## 20: مروڑی (دیگر):۔

وٹ اور تکلیف سے پاخانہ دن میں 3/4 بار آئے۔

ہلیلہ سیاہ، زیرہ سفید ہر 1 تولہ، نمک سیاہ 1 ماشہ باریک سفوف بنا کر 6 ماشہ ہمراہ دہی دیں۔

## 21: شکمی:۔

سوء ہضم، ریح معدہ وقراقر، قے، دست، سنگرہنی میں مفید ہے۔

بالچھڑ، عقرقرعا، فلفل سیاہ، خولنجاں، خردل، لونگ ہموزن سفوف بنا کر 2 ماشہ ہمراہ قہوہ یا چائے دیں۔

## 22: اسہال قراقری:۔

ریح اور پڑپڑ سے بار بار پاخانہ آئے۔

سونٹھ، تخم تارامیرا، اجوائن دیسی ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ ہمراہ قہوہ یا چائے دیں۔

## 23: اسہال بیسنی:۔

پاخانہ بیسن کی طرح زرد رنگ کا دن میں 3/4 بار آئے مگر تسلی نہ ہو۔

زیرہ، گوند کتیرا ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

## 24: لوزی:۔

ہر قسم کے لوز موشن، ہیضہ، بدہضمی کیلئے۔

خردل، جلالہ ہموزن سفوف بنا کر 4 رتی استعمال کریں۔

# (45)

## 25: اسہالی:۔

پیچش پڑپڑے جھاگ داراورلیس دار پیلے دستوں کیلئے مفید ہے۔

لونگ،دارچینی،سنگدانہ،فلفل احمرسفوف بنا کر بمقدار 2 تا 3 ماشہ ہمراہ قہوہ یا چائے دیں۔

## 26: مصفٰی:۔

بواسیر،مصفٰی خون اورالرجی کیلئے مفید ہے۔

جل نیم (گل نیم)،رسونت مصفٰی،مرچ سیاہ،ہموزن سفوف بنا کر بمقدار نخود سے چھوٹی گولی بنا کر صبح دوپہر شام رات دیں۔

## 27: ریحی وبادی بواسیر:۔

کومفید مجرب عام گیس،مراقی نڈھال آنکھیں گہری مگر خوشی نہیں

تخم حنظل،مرچ سیاہ،ہریڑسیاہ،ہریڑ زرد،چاکسو ہموزن سفوف بنا کر نخودی گولیاں بنالیں 2 تا 4 گولیاں بوقت شب دیں۔اگر ہمراہ پٹھے کمزور ہوتو (بندق ہندی،خردل) بھی ملالیں جو کہ تری وخارش مقعد کیلئے ہے۔

## 28: خونی بواسیر:۔

کالاخون کافی مقدار میں آئے کومفید ہے۔

گندھک آملہ سار،خردل،اجوائن،بانجی ہموزن سفوف بنا کر 2 رتی ہمراہ بالائی دیں۔

## 29: خونی بواسیر:۔

خون،سوجن،مسوں کی کھجلی،قبض کا 40 دن کا کورس۔

# (46)

کوئلہ پوست بندق ہندی، پھل کتھا سفید ہموزن سفوف بنا کر 2 رتی صبح شام ہمراہ مکھن، بالائی، دودھ یا پیچ دیں۔

## 30: بواسیر بے مثل:۔

مسے جھڑ جائیں گے انشاءاللہ

تخم ترب، تخم بکائن، رسونت ہر 2 تولہ گوگل چاکسو، کنجد سفید ہر 1 تولہ نخودی گولیاں بنا کر ہمراہ مکھن یا بالائی دیں۔

## 31: بواسیر ریحی:۔

بواسیر بکثرت ریح، گیس نکلے تو پیشاب آئے، قلت پیشاب کو مفید ہے۔

آب مولی، گڑ کہنہ ملا کر دیں۔

## 32: بادی بواسیر:۔

سوداوی وریحی امراض، چہرہ وجلد خشک، فالج، لقوہ، تحجر مفاصل، عظم طحال وجگر، ضعفِ قلب و باہ، سکڑاؤ قلب، خارش، جنبل، اعصابی احتلام جلق، اغلام، سرعت، عضوی کجی میں خوردنی و مالیدنی۔

جمال گوٹہ مدبر 1 تولہ، شنگرف 2 تولہ، کچلہ مدبر 4 تولہ، رائی 8 تولہ خوب رگڑائی کر کے بمقدار موٹھ گولی بنا کر ہمراہ مصلح دیں۔

## 33: دائمی قبض:۔

گندھک آملہ سار، سناء مکی، ملٹھی، زیرہ سفید ہر 10 تولہ، بائیکارب 5 تولہ سفوف بنا کر استعمال کرائیں۔

## 34: دائمی قبض:۔

اسطخودوس، ریوند چینی، نبات ہر 5 تولہ، تخم حنظل 2 تولہ سفوف بنا کر 2 ماشہ صبح دوپہر شام دیں۔

# (47)

## 35: کشائی:۔

قبض دور کرے، معدہ ٹھیک کر کے بھوک لگائے۔

عصارہ ڈشتی 8 تولہ گندھک آملہ سار، پودینہ ہر 2 تولہ، اجوائن 4 تولہ خوب باریک کر کے ملالیں اور استعمال کرائیں۔

## 36: قبض سوداوی:۔

گولی نما کالا پاخانہ آنے کو مفید ہے۔

کچلہ مدبر، منقیٰ (بیج نکلا ہوا) ہموزن سفوف بنا کر نخودی گولیاں بنالیں۔

## 37: قبض سوداوی:۔

سیاہ رنگ کا خشک پاخانہ، پیشاب سُرخی مائل پیلا آئے۔

لونگ 1 تولہ، جلوتری، 2 تولہ، دارچینی 3 تولہ، مصبر 6 تولہ سفوف بنا کر 1 تا 2 نخودی گولی ہمراہ گرم پانی رات کو دیں۔

## 38: قبض سوداوی:۔

خشک سیاہ گولی نما پاخانہ، کئی دن اجابت نہیں، مخرج سوداء ورتح، سدہ شریانی وامعائی کو مفید ہے۔

(بخار میں جلاب منع ہے)

مصبر، شحم حنظل، سونٹھ، نوشادر، مُرمکی سفوف بنا کر نخودی گولی بنالیں اور ہمراہ قہوہ دیں۔

## 39: قبض غُدی:۔

سخت یا پتلا پاخانہ، درد، جلن سے گولی نما پاخانہ۔

گلسرخ، ریوند خطائی، عصارہ ڈشتی ہموزن سفوف بنا کر ہموزن 3 ماشہ ہمراہ قدرے مرچ سیاہ ودودھ دیں۔

 

(48)

## 40: بوجھ:۔

روزانہ 2 تا 3 پاخانے آئیں مگر حاجت وبوجھ باقی رہے۔

سہاگہ، اصل السوس، گل بنفشہ ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 2 ماشہ ہمراہ عرق مرکب (مکو، سونف، کاسنی) دیں۔

## 41: شفائے قبض:۔

یہ گولیاں قبض سے فوری نجات دلاتی ہیں۔

سقمونیا بریاں 3 تولہ، تربد سفید مجوف، حب السلاطین ہر 4 تولہ، ایلوا، عصارہ ریوند، مصطگی رومی گلسرخ ہر 10 تولہ ہلیلہ زرد، ہلیلہ کابلی، سناء مکی ہر 20 تولہ تمام دوائیں کوٹ چھان کر لعاب اسپغول میں جنگلی بیر برابر گولی بنا کر بوقت ضرورت 2 گولیاں ہمراہ نیم گرم دودھ یا پانی دیں۔

## 42: حب ملین:۔

اعلیٰ درجہ کی ملین، زیادہ مقدار میں اعلیٰ درجہ کی مسہل نہایت کامیاب تجربہ شدہ چیز ہے۔ سقمونیا 8 تولہ، نشاستہ 2 تولہ، سونٹھ 1 تولہ، گل بنفشہ، رب السوس، گوند کیکر ہر 28 ماشہ، رُب حنظل 56 ماشہ باریک کر کے 2 رتی کی گولیاں وقت ضرورت 2 عدد ہمراہ نیم گرم پانی رات کے وقت دیں۔

## 43: مسہل سوداوی:۔

سوداوی مادے خارج کرنے میں نہایت مفید ہے

جمال گوٹہ مدبر، کلونجی، سونف، ہلیلہ سیاہ، تربد سفید مجوف مساوی الوزن کھرل کر کے عرق گلاب میں گولی بنا کر 4 گولیاں ہمراہ مناسب بدرقہ بعداز منضج سوداء فراغت کے دیں۔

(49)

## 44:۔ بواسیر مصفٰی :۔

(از محمد عظیم اللہ آف حبیب بینک)

ہر قسم کی بواسیر وناک کی بواسیر، اٹھرا، زہر باد و اعلیٰ مصفی خون ہے

جل نیم خشک، برہم ڈنڈی بوٹی، مغزریٹھا، مغزرکائین، رسونت، برگ نیم خشک، برگ مہندی، دھمائی بوٹی تخم سرس (شیریں)، شاہترہ، چرائتہ، کچور، چاکسو، مرچ سیاہ، گوند کیکر، مغز بادام سفوف بنا کر ہمراہ پانی بقدر نخود گولی بنا کر صبح شام دیں۔ دیسی گھی کی روٹی ہمراہ استعمال کریں۔

## 45: پیچش کیلئے :۔

بار بار مروڑ کے ساتھ پاخانہ آئے۔ ریح، لیس دار پاخانہ، ضعف قلب گھبراہٹ کیلئے اکسیر وتریاق ہے۔

ہلیلہ سیاہ بریاں، 1 سے 3 ماشہ ہمراہ ترش لسی کے دن میں 3 بار دیں۔ (عضلاتی اعصابی ملین ہے)

## 46: دست وقے کیلئے :۔ (عضلاتی اعصابی)

اعلیٰ درجہ کی دوا ہے حابس قبض ہے۔ دق الاطفال اور افیونی دست کیلئے مفید ہے۔

ہلیلہ زرد، طباشیر اصلی، زرشک، گل ارمنی، نرکچور، گردسماق، الائچی خورد، زہر مہرہ خطائی مساوی الوزن سفوف بنا لیں، نصف سے 2 ماشہ تک ہمراہ عرق چہار دیں۔

## 47: بواسیر کیلئے :۔

غدی، عضلاتی، مسہل، محرک غدد، مولد صفراء وحرارت، محلل عضلات، اعلیٰ درجہ کا غدی مسہل ہے۔ سوداویت کو صفراء میں تبدیل کر کے بواسیر سے نجات دلاتی ہے۔

نوٹ: کئی دن پاخانہ نہ آئے، خون دھار بن کر گرے، مقعد میں مسے ہوتو یہ بواسیر ہے۔

اگر روزانہ پاخانہ تین چار بار لیس دار خون ملا آئے چاہے مسے بھی ہوں مگر یہ بواسیر نہیں بلکہ انہیں بواسیر کرنے والی غذا دیں۔

# (50)

جمال گوٹہ 1 تولہ، گندھک آملہ سار، اجوائن دیسی، رائی ہر 8 تولہ باریک پیس کر گولی بقدر نخود بنالیں 1 روزانہ 3 بار ہمراہ عرق چھار دیں۔اللہ کے فضل سے بواسیر نہ رہے گی۔

## 48: بواسیر خونی، موہکے والی کا شرطیہ نسخہ:۔ (از سیّد مجاہد رضا)

گائے کا سینگ سان پہ رگڑ کر برادہ کر لیں جبکہ شریح کے بیج کوٹ کر دونوں ہموزن لے کر دہکتے کوئلوں پہ ڈال کر ہوا بند کر کے اوپر بیٹھنا ہے۔

خوراک: چُوری میں روغن گاؤ 1 چھٹانک ملا کر پی لیں۔روٹی ہمراہ مکھن یا چینی دیں۔

# جگر، تلی و پتہ کی بیماریاں

## 1: ٹھنڈک:۔

پیشاب پیلا تھوڑا تھوڑا تکلیف سے آئے کو مفید و مجرب ہے، سوزش جگر و بول کو مفید ہے

قلمی شورہ، جوکھار، بائیکارب، گیری ہر 1 کلو، نوشادر 1 پاؤ سفوف بنا کر 3 ماشہ صبح شام ہمراہ پانی یا کچی لسی دیں۔

## 2: جوش جوانی:۔

خون کے بڑھے ہوئے جوش کو اعتدال پر لانے، جوانی کے چہرے پر دانے اور معدے کیلئے مفید ہے۔

گندھک آملہ سار، جوکھار، گیرو ہر 1 پاؤ سفوف بنا کر صبح شام 3 ماشہ خالی پیٹ دیں۔

## 3: اکسیرِ جگر:۔

مقوی معدہ و جگر ہے۔پیشاب کے پیلے پن، جلن وغیرہ کو مفید ہے۔آنکھیں، زبان، پاخانہ کے پیلے پن کو بہتر

گندھک آملہ سار، بائیکارب، ریوند خطائی، سونف ہر 1 پاؤ پودینہ 1/2 پاؤ، سونٹھ، مرچ سیاہ، مگاں، نوشادر

 

(51)

ہر 1 چھٹانک نمک طعام 1/2 کلو سفوف بنا کر 3 ماشہ ہمراہ پانی کھانے کے 1/2 گھنٹہ بعد ہمراہ عرق مرکب (مکو، کاسنی، سونف)

## 4: تمام گرم خشک امراض کیلئے:۔

اکسیر اندرونی و بیرونی سوزش، تبخیر معدہ و بخار کیلئے۔

کشتہ ہڑتال ورقی 50 گرام، کالی مرچ، سونٹھ، میٹھا سوڈا، نرکچور، ریوند خطائی ہر 1 پاؤ، خوشبو کیلا 2 اونس بھی ملالیں اور سفوف بنا کر 2 گولیاں صبح شام دیں اگر علامات شدید ہو تو تینوں وقت ہمراہ پانی یا عرق بادیان دیں۔

## 5: شوگر کیلئے:۔

سمندر سوکھ، تالمکھانہ، تج ہر 1 پاؤ سفوف بنا کر 1 یا 2 ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ پانی دیں جریان، سرعت انزال رقت، لیکوریا اور کثرتِ پیشاب میں بھی مفید ہے۔

## 6: عرقِ شوگر:۔

برگ نیم، نگند بابری، دھماسہ بوٹی، افسنتین ہر 1 کلو، خشک کریلے، منڈی، شاہترہ، چرائتہ، گڑمار بوٹی، برہم ڈنڈی ہر 1/2 کلو، عشبہ، رسونت، سلاجیت ہر 1 پاؤ سب ادویات کا 1/2 1 من پانی سے 25 کلو عرق کشید کریں۔

## 7: اکسیرِ شوگر:۔ا

نشاءاللہ ہر قسم کی شوگر ختم ہو جائے گی۔

گڑمار بوٹی، منڈی بوٹی، مغز کرنجواہ، افسنتین بوٹی، زیرہ سیاہ، کوڑتمہ، چرائتہ ہر 170 گرام زیرہ سفید 80 گرام، نوشادر 40 گرام باریک پاؤڈر بنا کر چھوٹا چمچ صبح شام کھانے کے گھنٹہ بعد ہمراہ پانی دیں۔

## 8: اکسیر ہائی بلڈ پریشر:۔

سونف 1 پاؤ، دھنیا، ہلیلہ سبز، چھوٹی چندن ہر 1/2 پاؤ، مرچ سیاہ 32 دانے سفوف بنا کر 1 ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

(52)

## 9: بلڈ پریشر،شوگراورامراض قلب کیلئے:۔

(آزمودہ حکیم نیاز احمد مرزا اسلام آباد)

گودہ کنوار گندل میں گندم کا آٹا گوندکر اوون یا تنور میں ہلکی آنچ پر خشک کر لیں کہ جلنے نہ پائے پھر خستہ کو پیس کر چھوٹا چمچ صبح دوپہر شام ہمراہ پانی استعمال کریں۔

## 10: کشتہ فولاد فواکہ:۔

مقوی معدہ وجگر بدن واعضاء اور قلت الدم کیلئے

(آزمودہ ومجرب حکیم جمیل احمد راولپنڈی)

فولاد اصلی اوراعلیٰ فرانس کا یا آبی (جو بذریعہ مقناطیس ریت سے نکالتے ہیں) بقدر ضرورت دہی والے پیالے میں پھیلا کر سال بھر مختلف پھلوں مثلاً انار، تربوز، انگور وغیرہ کا رس ڈالتے جائیں، ساتھ آب ترپھلہ اور آب کیکر پھلی تازہ بھی ڈالیں پھر کھرل کر کے سفوف بنالیں۔ اگر مقناطیس نہ پکڑے تو تیار ہے صرف پانی پہ تیرانا کافی نہیں۔

## 11: جوارش شاہی:۔

از حکیم نذر حسین چوہدری

مربہ گاجر، مربہ سیب، مربہ آملہ ہر **1** پاؤ زرشک، کشنیز، سونف، طباشیر، الائچی خورد، صندل سفید ہر **1** چھٹانک مربے کوٹ لیں جبکہ دیگر ادویات پیس کر آپس میں ملالیں صبح دوپہر شام دیں۔

## 12: اکسیر البدن (اکسیر جگر):۔

قلمی شورہ، نوشادر ٹھیکری، ریوند خطائی ہر **1** چھٹانک، ریوند چینی **1/2** پاؤ سفوف بنا کر **3** ماشہ صبح شام کھانے کے **1/2** گھنٹہ بعد استعمال کریں۔

(53)

## 13: عرقِ منقیٰ:۔

معدے جگر کی صفائی کیلئے گرمی جگر اور قبض دور کرتا ہے۔

سالٹ پاؤ، پتھری فولاد، 2 تولہ، نوشادر، جوکھار، قلمی شورہ، میٹھا سوڈا ہر 1 تولہ، ہیرا کسیس 6 ماشہ، سبز کونین 3 ماشہ، عرق سونف 1 بوتل سب کو ملا کر تیار کریں۔

## 14: شربتِ جگر:۔

(از مہر عبدالمجید)

ہیپاٹائیٹس سی (کالے یرقان) اور گرمی جگر و مثانے کیلئے مفید ہے۔

خس، کمی کے پھول، گلاب کے پھول ہر 1/2 پاؤ، عناب، بورہ برادہ صندل سفید ہر 1 چھٹانک، گاؤ زبان، بنفشہ، زرشک، برادہ ملٹھی ہر 1/2 چھٹانک، سبز الائچی (داڑ) 1 تولہ گلوکوز لیکوڈ 5 کلو، چینی 25 کلو موسمی پھل (سیب، خربوزہ، تربوز) حسب ضرورت ترکیب تیاری:۔ 5/6 کلو پانی میں بھگو کر ڈھکن پہ اینٹ رکھ کر میٹھی آنچ پہ پکائیں۔ پھر کپڑ چھان کر کے روئی سے مصفٰی کر لیں اور چینی ملا لیں چمچ سے ہلاتے رہیں گندی چینی اتارتے رہیں پھر گلوکوز بھی ملا لیں اور قوام تیار کریں۔ ٹاٹری 1 تولہ ملا کر سفید میل بھی تین بار اتار لیں۔ جب شربت چھینٹے مارنے لگے تو تیار ہے۔

## 15: شوگر کیلئے:۔

برگ گڑمار، ست گلو ہر 6 تولہ، مغز جامن 10 تولہ، سونٹھ 2 تولہ، ست سلاجیت، کشتہ فولاد ہر 1 تولہ گل ارمنی اقاقیا، گل پستہ، جفت بلوط، گل مختوم ہر 1/2 2 تولہ باریک پیس کر استعمال کرائیں۔

## 16: ہیپاٹائیٹس کیلئے:۔

املی، آلو بخارا ہر 1/2 پاؤ، سنا مکی، گاؤزبان، نیلوفر، سونف، دھمائی، عناب، گلسرخ ہر 25 گرام، بنفشہ 10 گرام طریقہ استعمال:۔ 1/2 4 کلو پانی میں 36 گھنٹے بھگو کر کپڑ چھان کر کے فریج میں رکھیں۔ ایک گلاس روزانہ صبح نہار منہ

 

(54)

پئیں۔اور اتنا ہی پانی ملادیں اسطرح ہفتہ بھر کریں پھر بغیر پانی ملائے صبح نہار منہ پی لیا کریں۔

## 17: شوگر کیلئے:۔

از ہومیو پیتھک ڈاکٹر محمد سلیم قریشی

1: Iris Vers 6X    2: Mere Sol 6x    3: Arsenicum Alb 6x

تینوں کو ملا کر مرکب تیار کریں۔اور 10 قطرے صبح دوپہر شام استعمال کریں۔

## 18: ہیپا ٹائیٹس کا بیان:۔

از حکیم محمد زمان پرویز (اقبال دواخانہ)

ہیپا ٹائیٹس B میں جگر پھیلتا ہے اور یہ گرمی کی وجہ سے ہوتا ہے کیونکہ چیزیں گرمیوں میں پھیلتی ہیں جبکہ ہیپا ٹائیٹس C میں جگر سکڑتا ہے اور یہ سردی کی وجہ سے ہوتا ہے کیونکہ چیزیں سردیوں میں سکڑتی ہیں۔

## 19: خون کی حِدت کیلئے:۔

(از حکیم آفتاب آف ہندل)

سبز پودینہ، دیسی شکر ہر 1 چھٹانک گھوٹ کر کپڑ چھان کر کے پی لیں۔

## 20: شربتِ فولاد:۔

از حکیم محمد زمان (نظریہ مفرد اعضاء)

ہریڑ، بہیڑے، آملے تینوں ملا کر 1 پاؤ، سبز الائچی 2 تولہ، پتھری فولاد 1 تولہ، نیلوفر 1 چھٹانک لے کر دادڑ کر لیں پھر تمام دوائیں 1/2 1 کلو پانی میں ڈال کر آگ پہ رکھیں جب 1/2 کلو رہ جائے تو 1/2 1 کلو چینی ملا کر قوام گاڑھا ہونے پر اُتار لیں۔پتھری فولاد علیحدہ تھوڑے سے قوام میں مکس کر کے ٹھنڈا ہونے پر شامل کریں۔شربت فولاد تیار ہے۔

(55)

## 21: ابرکی:۔

ہاتھ، پاؤں اور سینہ و پیشاب کی جلن کیلئے مجرب ہے۔

ابرک سیاہ، کوزہ مصری ہر 1/2 کلو، صندل سفید، سبز الائچی ہر 1/2 پاؤ، قلمی شورہ 96 گرام سفوف بنا کر 2 ماشہ ہمراہ پانی صبح شام دیں۔

## 22: لو بلڈ پریشر:۔

مریض بے حال، بے دل، نبض گہری ست، خون کی حرکت کم، جسم و چہرہ کا اڑا ہوا رنگ، پھُس زدہ۔

ہلیلہ سیاہ 1 تولہ، کچلہ مدبر 2 تولہ، پتھری فولاد 3 تولہ نخودی گولی بنا ایک گولی کر دن میں 4 بار دیں۔

لو بلڈ پریشر:۔ شنگرف 1 تولہ، شحم حنظل 2 تولہ، فلفل جلالہ 3 تولہ اچھی طرح کھرل کر کے مرچ سیاہ کے برابر گولی بنا کر ہمراہ جوشاندہ لونگ، دارچینی دیں۔

## 24: جگری:۔

کثرتِ صفراء، ورم و یرقان، استسقاء، اورامِ مفاصل، دردِ دل، کثرت طمث اور ہر قسم کی بواسیر کیلئے

نوشادر 5 تولہ، سونٹھ 10 تولہ، ریوند خطائی، سناء مکی ہر 8 تولہ، مرچ سیاہ 2 تولہ سفوف بنا کر دیں۔

## 25: ورمِ بدن:۔

جسم کی سوجن اور قبض کیلئے

نوشادر، سونٹھ، ریوند خطائی ہر 5 تولہ، سناء مکی 8 تولہ، مرچ سیاہ 2 تولہ نخودی گولیاں بنا کر 2 گولیاں صبح دوپہر شام دیں۔

## 26: فولادی:۔

ضعفِ جگر و معدہ، ہاتھ پاؤں کی جلن اور خون کی کمی کو مفید ہے۔

گندھک آملہ سار، ہیرا کسیس، نوشادر ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 2 رتی صبح دوپہر شام دیں۔

(56)

## 27: کالا یرقان:۔

کالے یرقان میں دردیں ضرور ہوتی ہیں۔تلی اور جگر ملوث ہوتا ہے۔ہیپاٹائیٹس سی کی علامات میں جسم کا ٹوٹنا، بھوک کی کمی اور جوڑوں میں درد ہوتا ہے۔

نوشادر، سونٹھ، ریوند خطائی ہر 2 تولہ، سناء مکی 3 تولہ سفوف بنا کر 3 ماشہ ہمراہ عرق مرکب (سونف، مکو، کاسنی) دیں۔

## 28: یرقان انقلابی:۔

یرقان، استسقاء، ورم امعاء جس میں ناف کے نیچے پیٹ بڑا ہو اور بخار لازمی ہو۔

نوشادر، قلمی شورہ ہر 4 تولہ، ریوند خطائی، 6 تولہ سونٹھ 3 تولہ سفوف بنا کر 4 رتی تا 1 ماشہ ہمراہ دودھ دیں۔

## 29: کالا یرقان:۔

کے لئے مفید ہے۔

ریوند چینی گلِ حکمت کر کے 5 تا 10 سیر اوپلوں کی آگ دیں پھر اس میں ہلدی بریاں ہموزن ملا لیں۔سفوف بنا کر 3 ماشہ دیں۔

## 30: یرقان اعصابی:۔

پیلے یرقان اور قبض میں بھی مفید ہے۔

عصارہ ریوند 1 تولہ، زاج مدبر 3 تولہ سفوف بنا کر 1 تا 2 رتی دیں۔

## 31: سوزش نمبر 1:۔

جسم ٹوٹتا و جلتا ہے، جیسے اندر بخار ہے۔

 

# (57)

گندھک ڈنڈا، اجوائن ہر 3 تولہ، نمک طعام 2 تولہ سفوف بنا کر 2 ماشہ دیں۔

## 32: سوزش نمبر 2:۔

زیادتی صفراء، پاخانہ اکثر مروڑ سے، بعد غذا حرارت وٹمریچر میں اضافہ ہو۔

گندھک ڈنڈا، رب السوس ہر 3 تولہ، سہاگہ 2 تولہ سفوف بنا کر 4 رتی دیں۔

## 33: سوزش نمبر 3:۔

زیادتی بلغم، ہروقت بخار، رنگت پیلی خون کی کمی، جسم پھولا ہوا، بدن درد، بے ہمتی میں مفید ہے۔

گندھک آملہ سار، ہلیلہ سیاہ بریاں ہر 3 تولہ، آملہ 2 تولہ سفوف بنا کر 1 تا 2 ماشہ دیں۔ چاول، کیلا خالی پیٹ منع ہے۔

## 34: سدہ جگر:۔

پاخانہ رُک رُک کر، چہرہ بھُسا ہوا سیاہی مائل، بھوک کم لگے۔

افسنتین، تخم کرفس، مغز بادام، اسارون ہموزن سفوف بنا کر نخودی گولیاں 1 تا 2 صبح دوپہر شام رات ہمراہ عرق کاسنی دیں۔

## 35: جگر نا قلہ:۔

آنکھیں وپیشاب پیلا، مقعد جلن، پاخانہ جلن سے گرمی اور تمام صفراوی علامات کو مفید ہے۔

معدہ سے جگر میں جو عروق جاتی ہیں وہ عذدجاذبہ ہیں اور جو جگر سے پورے جسم میں خوراک دیتی ہیں وہ غدد نا قلہ ہیں۔ سونٹھ 10 تولہ، نوشادر 5 تولہ، مرچ سیاہ 2 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 ماشہ دیں۔

## 36: دوائی بھُسی:۔

بھُس، جگر ومعدہ کی خرابیاں، یرقان، بوجہ گیس دل پہ دباؤ کو مفید ہے۔

کشتہ فولاد 9 تولہ، فلفل سیاہ، فلفل دراز، سونٹھ، بہیڑہ، آملہ، ناگرموتھا، باؤبڑنگ، بیخ چترک ہر 1 تولہ سفوف بنا کر بمقدار

 

(58)

2رتی دیں۔

## 37: طحالی:۔

تلی کے امراض، بدن کالا ہونا کو مفید ہے۔

کف دریا، خردل، نوشادر، قلمی شورہ، گندھک آملہ سار، سہاگہ بریاں، مرچ سیاہ، کوڑا کنگی ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 2 ماشہ دیں۔

## 38: تلی کا درد:۔

آخری پسلی کے نیچے دائیں طرف درد ہو

نوشادر ٹھیکری چنے برابر دیں۔ خالی پیٹ پانی، چاول، بادی اشیاء منع ہیں۔

## 39: عسر بول:۔

پیشاب کم، مشکل سے آئے۔

سونف، کرفس، ہر 1 تولہ خرفہ 2 تولہ مصری 4 تولہ سفوف بنا کر 1 تولہ دن میں 4 مرتبہ دیں۔

## 40: سلسل بول:۔

بلا ارادہ، بلا تکلیف، پیشاب کا قطرہ نکلے

ناگرموتھا سفوف بنا کر 3 ماشہ دیں۔

## 41: کثرتِ بول بارو:۔

بار بار سفید پیشاب جسکے بعد میں پیاس اور کمزوری

 

(59)

اسپد، ثمر مفیل ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

## 42: پیشاب کی جلن کیلئے:۔

اندر جو شیریں 10 تولہ قلمی شورہ، 5 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

## 43: سوزش بول و قبض:۔

ذاتی مجرب ہے۔

زیرہ سفید، 7 تولہ، لوبان کوڑیہ، اجوائن، سنتھو نیا، ہر 1 تولہ سفوف بنا کر 3 ماشہ ہمراہ لسی یا تازہ پانی دیں۔

## 44: شوگر دماغی:۔

دماغی محنت سے کثرت پیشاب و شکر آنا جریان، ضعف باہ کیلئے۔

خراطین مصفٰی تخم حرمل ہموزن سفوف بنا کر 4 رتی تا 1 ماشہ ہمراہ قہوہ دیں۔

نوٹ:۔ دوائی کے ساتھ انڈے بکثرت کھائیں۔

## 45: محلل اورام:۔

گولیاں اندرونی اعضاء کے ورموں کو تحلیل کرنے میں مجرب ہیں۔

چنے کا آٹا تھوہر کے دودھ میں گوندھ لیں۔ غلولہ بنا کر گیہوں کا آٹا اوپر سے لپیٹ دیں۔ اور بھوبھل میں دبا دیں جب پک جائے تو نکال کر چنے کے برابر گولی بنالیں۔ ایک گولی صبح شام ہمراہ مناسب بدرقہ دیں۔

## 46: شربت فولاد:۔

معدہ اور انتڑیوں کو طاقت دیتا ہے۔

شکر 5 تولہ سیر کا قوام کریں اور گرم قوام میں ٹنکچر اسٹیل 4 اونس شامل کر کے برتن ڈھانک دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر بوتلوں میں

(60)

بھر کر دودھ یا جوس یا پانی میں ملا کر پئیں۔

## 47: اکسیرِ الیدن:۔

حکیم افضل راولپنڈی

کاسر ریح، دافع یورک ایسڈ، ملین درد شکم، دردنقرس، الائچی خورد، سوڈا خوردنی، نوشادر، سونٹھ، ہموزن سفوف بنا کر 4 رتی تا 2 ماشہ

## 48: جگر کی تمام بیماریوں کو اکسیر:۔

ضعفِ جگر، پرانے سے پرانا، یرقان، جگر کی سختی، اینٹھن، سانس کی تنگی، خون کی کمی، ہاتھ پیر یا چہرے کی سوجن نیز جگر مثانہ کی گرمی کیلئے حیرت انگیز فائدہ مند۔

خبث الحدید (کوٹ کر 2 تا 4 پانی سے دھو کر صاف کر لیں)

پوست ہلیلہ زرد، پوسف ہلیلہ کابلی، آملہ ہر 1 پاؤ جوکوب کر کے خبث الحدید بھی ملا لیں۔ لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر اتنا دہی ڈالیں کہ دواؤں کے اوپر آ جائے اور 4 دن ہلاتے رہیں۔ اگر دہی کم ہو جائے تو مزید ملا لیں پھر خشک ہونے پر باریک پیس لیں پھر فلفل دراز، فلفل سیاہ، سونٹھ ہر 3 تولہ بھی سفوف بنا کر ملا لیں لاجواب نسخہ تیار ہے۔ گرم، ترش چیزوں سے پرہیز کریں عرق کیساتھ استعمال کریں بہت زیادہ فائدہ مند ہوگا۔

## 49: شوگر کیلئے:۔

گڑمار، تخم میتھی، تخم کلونجی، کریلا خشک، مغز جامن خشک ہر 50 گرام ابلتے پانی میں ڈال کر 8 گھنٹے بھگو رکھیں اور 2 چمچ صبح شام کر کے پی لیں۔

## 50: استسقاء ذقی:۔

پیٹ میں پانی پڑ جائے، پھیپھڑوں یا خصیوں میں غدی عضلاتی تحریک سے ہوتا ہے کا یقینی علاج ہے۔

 

# (61)

مخرج حرارت، مولدرطوبت، مسہل صفراوی رطوبات ہے۔ (مسہل غدی اعصابی ہے)

سقمونیا، عصارہ ریوند، ریوند خطائی، سہاگہ، نوشادر، قلمی شورہ ہموزن باریک کر کے بقدر نخود 2 گولیاں دن میں 3 بار دیں ہمراہ عرق مکو، عرق کاسنی دیں۔

نوٹ:۔ روزانہ دو یا تین پانی کی طرح پاخانے آنے ضروری ہیں۔

## 51: دردِ پتہ کا بغیر آپریشن علاج:۔

غدی عضلاتی تحریک سے صفراء پتہ میں رک کر پتھریوں میں تبدیل ہو جاتا ہے۔

مندرجہ بالا نسخہ استعمال کرائیں اور اعصابی غذا دیں۔ مونگرے، گاجر، مولی کا سالن بغیر روٹی کے دیں۔

## 52: یرقان کیلئے:۔

غدی اعصابی، مسہل صفراء ہے۔ فاضل صفراء کو خون سے خارج کر کے چند دنوں میں یرقان ختم کرتا ہے۔

مرچ سیاہ، نوشادر ٹھیکری، سونٹھ، سنا مکی، عصارہ ریوند ہموزن پیس کر بقدر نخود گولی بنالیں۔

## 53: حابس الدم:۔ (اعصابی غدی)

جریان خون خواہ کسی عضو سے ہو 1 گھنٹہ کے اندر اندر رک جائے گا محرک اعصاب، مسکن عضلات و مولد رطوبات ہے۔

ہلدی، دانہ الائچی، قلمی شورہ ہر 1 تولہ، آب آک برگ 3 تولہ پیس کر خشک کر لیں اور محفوظ رکھیں۔ بمقدار 1 سے 2 رتی ہر 15 منٹ بعد ہمراہ عرق گاؤزبان یا گرم دودھ دیں۔

 

**(62)**

## 54: شوگر کا شرطیہ علاج:۔ (عنایت کردہ سید مجاہد رضا)

گودہ کوار گندل **1/2** پاؤ روزانہ ہمراہ **1** چمچ گھی توے پر بھون کر نمک مرچ ملا کر لائٹ براؤن کر کے ہمراہ روٹی کھا لیں۔ ہفتہ میں صرف ایک بار آزمودہ ہے انشاءاللہ شوگر ختم ہو گی۔

## 55: امراض جگر کیلیئے:۔

ریوند چینی، نوشادر ہمراہ شربت انار دیں۔

## 56: شوگر کیلیئے (از مہر عبدالوحید)

آزمودہ شرطیہ شوگر ختم (انشاءاللہ)

کشتہ جست، نیلا تھوتھا ہر **70** گرام، عرق گلاب خالص ایک بوتل میں ملا لیں اور **41** دن رکھیں پھر سٹیل کی پرات میں رکھ کر ہلکی آنچ پر خشک کر کے چھری سے اتار لیں اور کھرل کریں کہ پاؤڈر بن جائے۔ دہی پہ ڈال کر ٹیسٹ کر لیں اگر زنگار دے تو تیار ہے آدھ کلو دودھ میں دیسی انڈا پھینٹ کر اس کے ہمراہ صبح نہار منہ بمقدار سب سے چھوٹا کیپسول یا حسب برداشت **21** دن کھلائیں۔



 

(63)

# گردہ مثانہ کی بیماریاں

## 1: عمر رسیدہ اشخاص کو قطرہ قطرہ پیشاب گرنے کیلئے مفید ہے۔

کشتہ بیضہ مرغ 2 تولہ، تخم سرس 8 تولہ سفوف بنا کر بمقدار خوراک 1 ماشہ صبح شام ہمراہ پانی دیں۔

## 2: دردِ گردہ:۔

سہاگہ، نوشادر، مصبر، ریوند خطائی ہر 1 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 ماشہ صبح دوپہر شام استعمال کریں۔

## 3: سلسل البول:۔

بوڑھوں کو پیشاب رک رک کے آنے کے واسطے مفید ہے۔

کشتہ بیضہ مرغ، سلاجیت، کشتہ فولاد ہموزن لیکر معجون فلاسفہ میں ملالیں اور استعمال کریں۔

## 4: گردے کی پتھری کیلئے:۔

سنگ سرماہی، کاکنج، پودینہ، اسارون، انیسون، تخم شبت، شونیز، نانخواہ، خارخسک، زیرہ سفید، صعتر فارسی، پرسیاؤشاں، کرفس، مغز تخم خربوزہ، مغز تخم خیارین، مغز تخم کسنبہ، مغز تخم کدو، مغز تخم تربوز، تخم گزر ہر 1 تولہ سنگ یہود 5 تولہ پیس کر سفوف بنالیں اور استعمال کریں۔

## 5: ریح الکلیہ:۔

صبح کمر درد زیادہ جو دن چڑھنے کیساتھ کم ہو۔

جوکھار، سہاگہ، نوشادر، فلفل سیاہ، لوٹا سجی، نمک سیندھا، نمک سفید، قلمی شورہ ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

# (64)

## 6: گردے واش:۔

گردوں سے پتھری ریت ختم، اللہ کے فضل سے شفاء نصیب ہوگی۔

گل کانا 1 عدد لیکر کلو پانی میں اُبال لیں جب 1 کپ رہ جائے تو چینی یا نمک ملا کر پی لیں۔ دِن میں 4 بار کریں۔

## 7: دردِ گردہ:۔

زہرہ گاؤ 1 عدد، فلفل سیاہ 1 کلو میں ملا کر 2 ہفتے بعد استعمال کرائیں۔ 3 تا 5 فلفل سیاہ کے دانے ہمراہ آب لیموں (1 گلاس پانی میں 1 عدد لیموں کے عرق کو جوش دیں)

## 8: بندش البول:۔

طلا برائے پیشاب کی بندش، شدید درد، گھبراہٹ، آنکھیں کھنچی ہوئی ہوئیں۔

برگ تمباکو 1 کلو پانی میں جوش دیکر گھی سے چپڑ کر مقامِ گردہ پر باندھیں۔

## 9: دوائے پتھری:۔

دواء پتھری توڑنے میں بے نظیر ہے۔

قلمی شورہ قدرے پانی میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ جب پگھلنے کے قریب ہو تو حجر الیہود کا سفوف ملائیں جب سفوف خشک ہونے لگے تو سہاگہ 1 تولہ نوشادر 6 ماشہ باریک پیس کر ملائیں یہ دوائیں جب یکجان ہو جائیں تو پوست ریٹھا 2 عدد کھرل کر کے ملالیں اور تھوڑی دیر بعد اتار لیں۔ مقدار خوراک 1 ماشہ مناسب بدرقہ دیں۔

(65)

# مردانہ بیماریاں

## 1: دوائے عجیب وغریب:۔

میٹھے دودھ میں دارچینی، خولنجاں، زنجبیل ہر 3 ماشہ ملا کر 10 روز پئیں۔

## 2: طلائے انتشار:۔

بنولہ کوٹ کر پانی میں پوشیدہ ہونے پر جوش دے کر پختہ ہونے پر دارچینی ملا کر لگائیں۔ بقائے روغن تک نعوظ رہے گا۔

## 3: مقوی گرم مصالحہ:۔

تج 6 تولہ، کلنجن، زنجبیل، پیپل ہر 2 1/2 تولہ، جائفل، لونگ ہر 10 ماشہ مناسب مقدار میں لیکر گوشت میں پکائیں یا نیم برشت انڈے ہمراہ کھائیں۔

(جلوتری، الائچی خورد، سونف، زیرہ سفید، تیزپتا، مرچ سیاہ) خصوصاً سردیوں میں کھائیں۔

## 4: احتلام کیلئے:۔ (اکسیر شریفی اجملی)

بہمن سفید، فلفل سیاہ، تخم دھتورہ مساوی الوزن سفوف تیار کر کے نخودی گولی بنالیں ہمراہ شیرۂ سونف صبح شام ایک ہفتہ استعمال کریں۔ مرض پرانا ہو تو 21 دن کھائیں۔

## 5: جریان، احتلام بسبب گرمی:۔

ہفتہ بھر میں تمام تکالیف دور کر کے تنومند و جوان بنائے۔

صندل سفید، گل نیلوفر، گلنار، گل سپاری، تخم خرفہ، تخم کاہو، کہربا، بسد، دم الاخوین، انجبار، طباشیر، بزرالبنج، بیج بند، ضمغ عربی، کشنیز، گل ارمنی مساوی الوزن سفوف بنائیں۔

 

(66)

## 6: درازی آلت کیلئے:۔

عضو کو بہت دراز کرے کہ کوئی بھی عورت برداشت نہ کر پائے۔

علق (جونک) دراز سیاہ چند کو روغن خیری یا روغن زنبق یا روغن بان یا روغن کنجد میں کوٹ کر ملا لیں۔عضو کو کسی کپڑے وغیرہ سے رگڑ کر سرخ کر لیں پھر لگا کر باندھ لیں۔

## 7: طلسم برائے انعاظ:

پترہ سونا پہ (ع اا ط ط 96) نقش کر کے زیریں زبان رکھیں۔جب تک رہے گا نعوظ قائم رہے گا۔

## 8: سفوف مغلظ:۔

جریان، احتلام، سرعت انزال ہفتہ بھر میں ختم ہوگا۔مجرب ہے۔

تالمکھانہ بریاں، تخم خشخاش، تل مقشر، مغز پنبہ دانہ، مغز پستہ، تخم جرجیر، مغز قرطم، بیجبند، موصلی سفید، بہمن سفید، تخم کونچ، شقاقل، گوند ڈھاک، موچرس، تخم اوٹنگن، سروالی، سنبھل، تودری سفید، تودری سرخ، میدہ لکڑی، گوکھرو، تخم قنب، بہوپھلی، بوزیدان، سورنجاں شیریں، طباشیر، دارچینی ہر 2 تولہ، سلیخہ، صمغ عربی، کسیر دانہ، الائچی خورد، مصطگی رومی، کبابہ، زنجبیل، عقرقرعا ہر 1 تولہ سفوف تیار کر کے 6 ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔(خالی پیٹ)

## 9: حب ممسک سیمابی:۔

بغیر ترشی کے انزال نہ ہوگا۔تجربہ شدہ ہے۔

سیماب، گندھک آملہ سار (دونوں کو مصفٰی کر لیں)، عقرقرعا، قرنفل، خولنجاں، جوزبوا، اجوائن خراسانی، افیون ہر 1 تولہ، عرق پان 10 تولہ پہلے گندھک اور پارے کی کجلی بنا کر بقیہ ادویات بھی باریک پیس کر ملا لیں۔کھرل کریں اور عرق پان ڈالتے جائیں حتیٰ کہ گولیاں بننے کے قابل ہو جائے تو نخودی گولی بنا لیں۔

(67)

## 10: سفوف ریگ ماہی:۔

روزانہ جماع پر مجبور کرتا ہے۔ (گرمیوں میں استعمال نہ کریں۔)

ریگماہی کا باریک سفوف کر کے نیم برشت انڈے پر چھڑک کر کھائیں اور اوپر سے بقدرِ ہضم دودھ پی لیں۔

## 11: محرک وممسک:۔

امساک کے نسخوں کا بادشاہ، اسراری مرکب ہے۔

سم الفار سفید، سیماب مصفٰی، افیون مصری ہموزن لیں سم الفار اور سیماب کو ملا کر اتنا کھرل کریں کہ سیماب غائب ہو جائے پھر افیون ملا کر 2 ہفتہ کھرل کریں بھوسلے رنگ کا ہو جائے تو برگ پان مقطر میں گھنٹہ بھر کھرل کریں۔ پھر عقر قرعا، خولنجاں، دارچینی، قرنفل، جلوتری، مغز بادام، خراطین ہر 1 تولہ، زعفران 6 ماشہ شامل کر کے عرق برگ پان میں مزید دو روز کھرل کر کے نخودی گولیاں بنالیں۔

## 12: حب ممسک:

ایک گولی سے 2 گھنٹے کا امساک ہوگا۔

جوز بوا، اجوائن خراسانی ہر 3 تولہ، سمندر سوکھ 2 تولہ، افیون، کافور ہر 1 تولہ سفوف بنا کر نخودی گولیاں بنالیں۔ جماع سے 2 گھنٹہ پہلے 1 گولی دیں۔

## 13: حب نشاط:۔

لذت، مسرت اور امساک بڑھاتی ہیں۔

ریگماہی، زعفران، جلوتری ہر 2 تولہ، سمندر سوکھ، جوز بوا ہر 1/2 1 تولہ، کشتہ نقرہ 8 ماشہ، زہر مہرہ 2 ماشہ، جند بیدستر 1 تولہ، باریک کر کے عرق پان میں نخود برابر گولی بنائیں 1 عدد گولی قبل جماع ہمراہ دودھ استعمال کریں مستقل فائدے کیلئے 2 ہفتے ضرور استعمال کریں۔

 

(68)

## 14: ضماد فوری انتشار:۔

پہلی مرتبہ ہی خیزش وتندی پیدا کرنے والی لاجواب دواء۔

ہیرا ہینگ کھرل میں باریک کرکے سیماب شامل کرکے پھر کھرل کریں۔تھوڑا تھوڑا شہد ملا کر کھرل کرتے جائیں۔پارے کی چمک ختم ہوجائے تو تیار ہے۔بمقدار 2 ماشہ لگا کر برگ پان باندھیں۔

## 15: انتشار کیلئے:۔

ایک مرتبہ استعمال سے قوت ہوگی،انتشار ہوگا۔

کلنجن 1 تولہ باریک سفوف گلاس دودھ سے کھلائیں۔

## 16: کشتہ خراطین:۔

خراطین زندہ ایک کلو لیکر رات تُرش لسی میں ڈال دیں۔صبح نکال کر گوبر (جو زمین کی مٹی سے صاف ہو) میں خراطین بغیر ٹوٹے ملائیں۔گرد سے بچا کر دھوپ میں خشک کرلیں اور جلالیں۔خاکستر پانی میں بھگوئیں۔جسد خراطین باریک ریشم کے تار کی مانند نیچے سے اکٹھا کرلیں۔نیاز بو ایک چھٹانک کے نغدہ میں گل حکمت کرکے 2 کلو اوپلوں کی آگ دے کر شگفتہ کرلیں۔باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کرلیں۔ایک خس کے استعمال سے اتنی قوت پیدا ہوگی کہ ضبط مشکل ہوگا۔اگر زیادہ بڑھ جائے تو دہی سے تدارک کریں۔

## 17: کشتہ شنگرف:۔

پرانے مدار کے درخت کی جڑ میں سوراخ کرکے شنگرف رومی 2 تولہ کی ڈلی رکھ کر وہی تراشہ رکھ کر آردماش سے موٹا کپڑا چسپاں کردیں۔اور دوبارہ مٹی میں دبادیں۔

ایک سال بعد مدار اُکھاڑ کر جڑ آگے پیچھے سے تھوڑا سا کاٹ کر بخوبی گل حکمت کرکے خشک ہونے پر 10 کلو اوپلوں کی آگ گڑھے میں رکھ کردیں۔برنگ سفید کشتہ برآمد ہوگا۔پیس کر محفوظ رکھیں زیادہ سے زیادہ ایک

 

(69)

چاول مقدار میں دیں۔
جو اس نسخہ کو بنائے گا اس کی قدر کرے گا۔ بار ہا کا تجربہ شدہ ہے نامرد کو مرد مایوس کو اُمید دلانے ،لقوہ، فالج کیلئے تیرِ بہدف اور اکسیرِ اعظم کا حکم رکھتا ہے۔

## 18: مقوی باہ:۔

ہفتہ بھر میں ایسی قوت پیدا ہو جو بیان سے باہر ہے۔ چالیس روز کھائیں تو عمر بھر ضعف باہ نہ ہوگا۔
خراطین تازہ پانی میں بھگو کر مصفّٰی کر کے خشک کر لیں۔ بقدر 6 ماشہ کسی کپڑے میں پوٹلی بنا کر گوشت میں ڈال دیں۔ جب پک جائے تو پوٹلی پھینک دیں گوشت کھائیں۔

## 19: روغن امساک آور:۔

شنگرف رومی، مصطگی رومی ہر 2 تولہ، تخم دھتورہ 4 تولہ علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر شیر گاؤ 5 کلو کسی پتیلے میں جوش دیں۔ شنگرف ڈالیں، دوسرے جوش پر مصطگی ڈالیں تیسرے پر تخم دھتورہ اور چکر دیکر روغن نکال لیں۔ حفاظت سے رکھیں ۔ جماع سے 2 یا 3 گھنٹے پہلے ہاتھ اور پاؤں کے ناخنوں پر طلا کریں مشغول ہوویں۔ جب تک کپڑے سے صاف نہ کریں گے انزال نہ ہوگا۔ بڑے لطف کی عجیب وغریب شے ہے کہ آپ زیادہ تعریف کریں گے۔

## 20: امساک کیلئے:۔

امساک کیلئے لاجواب تحفہ جو اپنی نوعیت کا لاجواب اور مفرد نسخہ ہے۔
حنظل کے چار ٹکڑے کر کے ہاتھ پاؤں پہ علیحدہ علیحدہ ٹکڑے مل لیں خشک ہونے پر قرابت کریں۔

## 21: ملذ زطرفین:۔

عورت کے بال جلا کر شہد میں ملا کر لیپ کریں خشک ہونے پر مجامعت کریں تو فرطِ لذت سے دیوانہ وار مفتون وعاشق زاد ہوگی۔

(70)

## 22: احتلام وسرعت انزال :۔

جس شخص کو کسی دوا سے فائدہ نہ ہو وہ اللہ کا نام لیکر اِس دوا کر شروع کر دے تین روز میں حکمی فائدہ ہوگا۔

شب یمانی سکورہ میں گل حکمت کر کے بیس سیر پختہ سرکنڈوں کی آنچ دیں۔صبح شام ہمراہ پانی 3 ماشہ دیں۔گھی خوب کھلائیں۔

## 23: طلائے اعظم :۔

گندھک، پارہ ہر 2 تولہ کی ایک پہر کھرل کر کے گجلی بنا کر ہڑتال طبقی، سم الفار سفید، شنگرف، ہڑتال سرخ ہر 2 تولہ بھی ملا کر مثل سرمہ کر لیں۔پھر بچھناک سفید، بچھناک ہلدیہ، مغز تخم گھونگچی سفید، کچلہ، تخم دھتورہ، مالکنگنی، پیاز نرگسی، زیرہ زرد، گل کنائی خورد، کنگی سیاہ، بلادر کلاہ دور کردہ، تخم السی، تل سیاہ، ہالون، عقر قرعا، کلونجی، لونگ، جائفل ہر 2 تولہ باریک کر کے ملا لیں پھر بیر بہوٹی، برادہ قضیب گاؤ خشک سوہان کردہ، چربی ہاتھی، چربی شیر، خراطین خشک ہر 2 تولہ بھی ملا لیں۔شیر تھوہر، شیر آکھ، شیر سیندھا تدھارہ، شیر بھیڑ ہر 3 پاؤ شاہجہانی یہاں تک کھرل کریں کہ ادویات خشک ہو جائیں۔آتشی شیشی میں ڈال کر اوپر بال بھر دیں۔ناند کے نیچے کے سوراخ سے شیشی کی گردن نکالیں۔ناند کو چولہے پر رکھیں نیچے چینی کا پیالہ رکھیں۔ناند میں گرم بھوبھل بھریں گرمی سے تیل ٹپکے گا۔خاک سرد ہو تو اوپلے جلائیں۔تین دن رات میں تمام تیل ٹپک جائیگا۔تیل شیشی کو جو کی کوٹھی میں ایک ماہ دبائیں۔مصبر سے تنقیہ کر کے روغن استعمال کریں۔لبوب کبیر کھلائیں۔ایک ماہ میں وہ باہ سے بیقرار ہوے جو جماع پر قادر نہ تھا۔ستائیس سالہ نامرد کو چلہ میں قوت وجوانی حاصل ہوئی۔

## 24: کشتہ ازراقی :۔

کچلہ 21 عدد کو 1 سیر شیر گاؤ میں پکا کر صاف کر کے خشک کرے پیس لیں۔سم الفار سفید 6 ماشہ، کتھ 1 تولہ، عرق گلاب نیم بوتل میں کھرل کر کے ہمراہ ضمع عربی گولی بمقدار مونگ بنا کر ایک ہمراہ دودھ دیں۔گولی کھاتے

# (71)

ہی برقی لہریں دوڑنے لگیں گیں آپ اس طاقت کا مشاہدہ کریں گے۔ جسکے متمنی وآرزومند ہیں۔ پرلے درجے کا محرک غضب کا مقوی، سیروں دودھ گھی ہضم کرنے والا ہے۔

## 25: کشتہ شنگرف:

باہ اور بھوک اسقدر بڑھتی ہے کہ تحریر میں نہیں آسکتی لطف یہ کہ آسان اور جلد تیار ہونے والا ہے۔

کنجد 1 سیر کڑاہی میں ڈال کے درمیان میں شنگرف 5 تولہ رکھ کر 6 گھنٹہ دو چوبی آگ دیں۔ سرد ہونے پر حفاظت سے نکالیں۔ مقدار خوراک 1 چاول ہمراہ بدرقہ دیں۔

## 26: اکسیرِ نامردی:۔

ایک یا دو قطرے بعد از غذا چند خوراکوں سے ناقابل برداشت قوت پیدا ہوتی ہے۔ دودھ گھی مکھن خوب لیں بلغمی مزاج کو دیں۔ نامردی کی اکسیری دوا ہے۔ سردیوں میں استعمال کریں۔

شنگرف 5 تولہ، سم الفار 1 تولہ خوب کھرل کر کے زردی بیضہ مرغ 40 عدد میں ملا کر کھرل کریں۔ کڑاہی میں ڈال کر کوئلوں کی تیز آگ دیں اور آہنی کھرپہ سے جلد جلد ہلائیں کہ جلنے نہ پائے۔ کچھ دیر بعد انڈوں کا غلیظ مادہ جل کر سرخ رنگ کا تیل نکل آئے۔

دھواں نکلنا معلوم ہو تو فوراً اُتار لیں۔ احتیاط سے نتھار لیں شیشی میں محفوظ رکھیں۔

## 27: درازی قضیب:۔

گندھک، ہڑتال ذرد، مورچہ سیاہ کلاں ہموزن لیں گندھک کو تھوڑے سے سرکہ میں پیس لیں اور پانی سے تر کریں۔ مزید پانی ڈالیں، سرکہ اور پانی ڈال رگڑیں جب تہہ نشین ہو جائے پانی پھینک دیں۔ پھر تینوں دوائیں ایک جگہ کھرل کر کے لمبی لمبی گولیاں بنا کر آتشی شیشی میں کپر وٹی کر کے تین مرتبہ سکھا لیں۔ کسی ظرف ہانڈی میں سوراخ کر کے شیشے کی نالی گزاریں۔ نیچے پیالہ رکھ دیں پاچلد شتی کی آگ دیں۔ اور چودہ کی طرح آگ دیکر روغن نکال لیں تیار ہے۔ حشفہ چھوڑ کر مل کر سو جائیں۔ چند روزہ استعمال میں قدرت خدا کا مشاہدہ کریں۔ بقیہ نہایت احتیاط سے شیشی میں مضبوط

# (72)

کارک لگا کر رکھیں کہ فقیر کی یادگار قائم ہے۔

## 28: سستی و مایوسی:۔

لہسن چھیل کر دانہ مسکہ گاؤ میں رکھ کر کھائیں۔

چندروز استعمال سے عجیب جوہر دکھاتا ہے۔ سستی حکماً رفو چکر ہوجاتی ہے۔ مباشرت سے پرہیز رکھیں۔ سردیوں میں استعمال کریں۔

## 29: ملذز، معظم:۔

گھونگچی سفید، ریگماہی، افیون مصری، کافور بھیم سینی، خراطین متخرجہ بقے انسان مساوی الوزن باریک پیس کر بشکل زیرہ گولیاں بنائیں ایک سوراخ ذکر میں رکھیں۔ پہلے روغن بادام ڈالیں کچھ دیر زیرہ رکھ کر نکال لیں بعدہ استعمال بھی روغن بادام ڈالیں۔ سخت طبیعتوں کی آب حیات، نہایت قوی دوا ہے فوراً ذکر سخت دراز کرتی ہے اور عورت لذت سے بے ہوش ہوجاتی ہے۔

## 30: امساک عجیب:۔

شیر برھ 15 تولہ میں پھٹکری 5 تولہ بھگوئیں۔ تیسرے دن خشک ہونے پر کھرل کر کے حبوب بقدر نخود بنائیں۔ 2 گھنٹہ قبل از جماع ایک گولی کھلائیں اور لطف اُٹھائیں تماشہ دیکھیں یہ اپنے اوصاف میں جواب نہیں رکھتا۔

## 31: طلائے عجیب:۔

شنگرف رومی عمدہ، جوزبوا، حب الملوک مدبر 2 تولہ، شیر بُوزنر (2 کلو میں کھرل کر کے گولیاں بنا کر پتال جنتر سے تیل نکالیں۔ تھوڑا سا مل کر پان باندھ دیں۔ ہفتہ میں غنی بھی پوری قوت کا مالک ہوجائیگا۔ خاص نسخہ ہے کم خرچ بالا نشین، بلا تکلیف جملہ شکایات ختم، کجی بھی دور کرے تاثیر میں بڑے بڑے نسخوں کے مقابل ہے۔

# (73)

## 32: محرک ومقوی سم الضار:۔

سم الفار **1** تولہ کو **300** عدد پان کے عرق میں کھرل کریں مگر پچاس پان پہلے ایک ساتھ ڈال دیں۔ ماش برابر گولی بنا کر کرایک روزانہ ہمراہ مکھن، دودھ، گھی زیادہ دیں۔ یہ دوا بہت جلد ہیجان میں لاتی ہے، مایوسین کیلئے خاص تحفہ ہے ایک ہفتہ کا استعمال کافی ہے۔

## 33: ہر قسم کے جریان کیلئے:۔

برگ برگد تازہ ایک من تین چار گھڑوں میں پانی ڈال کر رکھیں۔ موسم گرما میں **2** جبکہ موسم سرما میں **3** روز رکھیں۔ آہنی کڑاہی میں ڈال کر جوش دیں۔ پتے گلنے پر مل چھان کر پانی آگ پر پھر چڑھائیں۔ نرم آنچ پر پکائیں قدرے رقیق افیون جیسا قوام ہو تو کوئلوں پر پکائیں کہ جلنے نہ پائے۔ قوام افیون برابر ہو تو اتار کر بہوپھلی **5** تولہ آردتخم تمر ہندی، سبوس اسپغول، ست سلاجیت ہر **2** تولہ ملالیں۔ ورق نقرہ، ورق طلاء ہر **20** عدد، مروارید ناسفتہ **4** ماشہ ملا کر جنگلی بیر برابر گولی بنالیں۔ امساک افیون کی دواؤں سے زیادہ وصالح منی پیدا ہوگی۔ ہر قسم کا جریان خواہ کسی سبب بھی ہو ختم ہوگا۔ باہ کے سینکڑوں قیمتی نسخے اس فقیرانہ نسخہ کے مقابل ہی نہیں، مرچ وگرم غذاؤں سے پرہیز رکھیں۔

## 34: کشتہ مرگانگ:۔

سیماب، قلعی، گندھک آملہ سار مصفی، نوشادر **1** تولہ، کڑاہی میں قلعی پگھلا کر آہستہ سے پارہ ملالیں کھرل کریں۔ نمک **4** تولہ پانی میں حل شدہ میں ملا کر کھرل کریں ایک گھڑی بعد وہ پانی دور کر کے پھر یہ عمل دوبارہ اور کل **21** مرتبہ کریں۔ سیر بھر نمک خرچ ہوگا پھر کھرل میں گندھک اور نوشادر ڈال کر سب کو اکٹھا پیس لیں۔ آتشی شیشی سات کپر وٹی کر کے شیشہ سوکھ جائے تو کھرل شدہ دوائی ڈال کر ہنڈیا کے درمیان رکھ دیں۔ ہنڈیا میں ریت بھر دیں۔ شیشی میں ریت نہ جانے پائے نیچے آگ جلائیں جو تیز ہو۔ جب تک دھواں نکلتا رہے لوہے کی سیخ سے ہلاتے رہیں۔ جب رنگ ذرد معلوم ہو اُتار لیں۔ سرد ہونے پر شیشی توڑ کو قلعی جو برنگ سنہری طلائی ہوگی مثل سونے کی تاثیر رکھتی ہے۔ پیس کر محفوظ کر لیں

# (74)

۔مقدار خوراک ایک چاول تا ایک رتی۔

سرعت انزال، جریان، احتلام، احتباس طمث، سیلان الرحم میں صدہا بار تجربہ شدہ، نہایت آزمودہ اور مفید دوا ہے۔ کئی لوگ اسکی بدولت مریضوں کی نظر میں خاص حکیم کہلائے۔ نہایت ہی بے بہا اور اثرات کا ذخیرہ، اپنی طلسمی طاقت کا اعتراف کراتا ہے۔ 7 یوم میں فائدہ کرتا ہے۔

## 35: معجون اذراقی:۔

(اکسیر البدن) ضعف باہ بوجہ برودتِ اعضائے عصابیہ مثانہ اعصاب نخاعی دماغی ہوا کرتا ہے۔ مقوی دماغ وقلب، مداومت، فالج لقوہ، اوجاع مفاصل اور آئندہ کے امراض سے تحفظ بعض نے 50 برس کی عمر میں کھانا شروع کیا تو ہر قسم کی قوی اپنے جسم میں پا کر روزانہ جماع پر مجبور ہو گئے۔ سردیوں میں کھائیں۔

کچلہ 10 تولہ برتن چینی میں رکھ کر گودہ گھیکوار ڈالیں کہ وہ ڈھانپ لے ہفتہ دس دن بعد چھلیں پتہ نکال کر دھو کر آب ادرک میں 15 دن بھگوئیں باریک برادہ سا سفوف بنا کر مصطگی رومی، کندر، فرفیون، سلیخہ، دارچینی، قرنفل عقر قرعا، زنجبیل، جدوار، زراوند طویل، زراوند مدحرج، جوز بوا، بساسہ، فلفل دراز، فلفل گرد، خولنجاں، زعفران خطیانہ رومی، عود صلیب، مقل ازراق، بوزیدان، سکنجبین ہر 1 تولہ، جندبدستر 2 تولہ، مشک 5 ماشہ، عنبر 7 ماشہ تمام دوائیں کوٹ چھان کر سہ چند شہد میں گوندھ کر معجون بنائیں۔ مقدار خوراک 6 سے 9 ماشہ دیں۔

## 36: سفوف مغلظ:۔

ہر قسم کا جریان دور ہوگا۔

موصلی سفید، موصلی سیاہ، بہمن سفید، بہمن سرخ، گوند سنبھل، خولنجاں، مغز تخم املی، بیجبند، کمر کس، موچرس، ست بیروزہ، گوند کیکر، گوند پیپل ہر 1 تولہ، الائچی خورد، ثعلب مصری، اسگندنا گوری، طباشیر کبود، تالمکھانہ ہر 2 تولہ، کوزہ مصری، ست اسپغول ہر 8 تولہ، کشتہ مرجان 6 ماشہ، کشتہ قلعی 3 ماشہ، ورق نقرہ 1 دفتری، روغن بادام 5 تولہ سفوف بنا کر 3 ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ دیں۔

 

# (75)

## 37: جریان ورقت کیلئے نایاب جوہر:۔

مغز تخم تمر ہندی، کوزہ مصری ہر 20 تولہ، ضمع عربی، کشتہ بیضہ مرغ ہر 10 تولہ، چھلکا اسپغول 5 تولہ تمام باریک پیس کر 6 ماشہ صبح ہمراہ پانی دیں۔

تھوڑے عرصے میں جریان حکماً زائل ہوگا۔ جلق، اغلام، کثرتِ جماع سے قوتِ حساسیہ بڑھنے سے جوہر منی پتلا ہوجاتا ہے۔ معمولی رگڑ یا خیال سے خروجِ منی ہوجاتا ہے۔ امساک بالکل ختم، سرعت انزال، احتلام، سستی کاہلی مریض پر مسلط ہوجاتی ہے۔ ایسی حالت میں بے نظیر جادو اثر دوائی ہے۔ سیلانِ منی، وڈی، مذی بھی جاتا رہتا ہے۔ سرعت انزال مکمل ختم تمام بدنی قوتیں بحال، طبیعت ہروقت ہشاش بشاش بدن قوی وفربہ ہونے لگتا ہے۔ ہزاروں مرتبہ تجربہ کی کسوٹی پر پرکھنے کے بعد منظرِ عام پر رکھا ہے۔

## 38: حلوہ مقوی:

موصلی سفید، موصلی سُرخ، موصلی سیاہ، بہمن سفید، بہمن سُرخ، تخم اوٹنگن، تخم کونچ، جائفل، جلوتری، بالچھڑ، اندر جو شیریں، درونج عقربی، مصطگی، لونگ ہر 2 ماشہ، تودری سفید، تودری سرخ ہر 7 1/2 ماشہ زعفران 6 ماشہ پسکر تخم گندر 1 تولہ بھی ملالیں۔ دیسی گھی 1 کلو میں چاول کا آٹا 1/2 کلو بھون کر انڈے کی زردی 50 عدد بھی ملا کر خوب چمچ سے ہلائیں۔ شہد 1 کلو اور دوسری ادویات ملا کر حلوہ تیار کریں۔ مقدار خوراک 2 تولہ ہمراہ دودھ دیں۔

حلق سے اترتے ہی صالح خون کی پیدائش شروع۔ چند روزہ استعمال سے جسم فربہ چست وتوانا صحت قابلِ رشک بناتا ہے نہایت مقوی باہ ہے۔

## 39: روغن عجیب:۔

موم خالص 1 سیر، مصطگی، عقرقرعا، بیر بہوٹی، لونگ، دارچینی، لوبان سفید کوڑیہ، الائچی خورد، پوست خشخاش ہر 2 تولہ شنگرف، سم الفار، افیون، جائفل، زعفران ہر 1 تولہ بذریعہ تپال جنتر روغن نکالیں ضعف باہ، سستی، نامردی کیلئے اکسیرہ

 

# (76)

## 40: روغن باہ:۔

شنگرف، زرنیخ، گندھک آملہ سار، سم الفار سفید، مینسل ہر 4 تولہ، شیر بھیڑ 1 پاؤ پختہ میں ملا کر کھرل کر کے پھر شیر بھیڑ 1 پاؤ پختہ ملا کر بوتل میں ڈال کر ایک گز گہرے گڑھے میں سرگین اسپ یا بکری کے درمیان میں دفن کر کے 40 روز بعد نکالیں اور بذریعہ پتال جنتر روغن نکال لیں۔

مقدار خوراک:۔ تل برابر مکھن یا بالائی رکھ کر کھلائیں۔ تجربہ پر حیرت انگیز اثرات کا حامل نسخہ، وہ اصحاب جو بوجہ سستی یا نامردی موت کو زندگی پر ترجیح دیتے ہوا ور انکی حسرت آلود نگاہیں دنیا کی لذت سے محروم اور مایوس ہو۔ وہ اس دوا سے خاص طور پر فائدہ اُٹھائیں۔ بہت تھوڑے عرصے میں وہ جولانی اور قرار و سوز طاقت پیدا ہوتی ہے کہ جسے احاطہ تحریر میں لانا خلاف تہذیب و اخلاق ہے۔

## 41: معجون مقوی باہ:۔

کلونجی 14 ماشہ، رائی 2 تولہ پیپل، کھوپرہ، مرچ سفید ہر 2 تولہ 10 ماشہ، بن 16 ماشہ پیس کر سہ چند شہد میں ملا لیں۔

## 42: اکسیرِ ذکاوت:۔

بڑھی ہوئی ذکاوت حس کو کنٹرول کرتا ہے، مغز تمر ہندی 1 پاؤ، کشتہ قلعی، پوٹاشیم برومائیڈ، کافور ہر 50 گرام، کشتہ سہ دھاتہ، کشتہ مرجان ہر 2 تولہ سفوف بنا کر 0 سائز کیپسول میں بھر کر صبح شام ہمراہ پانی خالی پیٹ دیں۔

43: اکسیر احتلام:۔ کشنیز 1/2 کلو، کشتہ قلعی، پوٹاشیم برومائیڈ ہر 50 گرام، کافور 2 تولہ سفوف بنا کر ایک ماشہ 1+1 ہمراہ دودھ دیں۔

## 44: احتلام مجازی:۔

ایسا احتلام جو بغیر خواب کے ہو کیلئے مجرب ہو۔

تخم کونچ، فلفل دراز ہر 1 کلو، چینی 2 کلو سفوف بنا کر 3 ماشہ صبح شام ہمراہ پانی دیں۔

 

# (77)

## 45: مغلظ مرکب :-

مغلظ منی (گرمی) کو دور کرتا ہے۔

گوند کتیرا، کوزہ مصری ہر 1 کلو، تخم ریحاں (ثابت) 1/2 کلو سفوف بنالیں بمقدار 5 ماشہ صبح شام خالی پیٹ ہمراہ دودھ دیں۔

## 46: مغلظ مرکب :-

سرعت انزال، احتلام، پیچش حار کیلئے مفید ہے۔

تخم ریحاں بریاں، گوند کتیرا ہر 1 کلو، نبات 2 کلو سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

## 47: مغلظ نذر :

حکیم نذر حسین چوہدری آف جہلم (دینہ)

کا عطاء کردہ خاص نسخہ جو مادہ گاڑھا کرتا، جریان، احتلام، سرعت انزال دور کرتا ہے۔

موصلی سفید انڈیا، موصلی سیاہ ہر 1 پاؤ، تالمکھانہ، تخم اوٹنگن، تج، لاجونتی، سمندر سوکھ، گوکھرو، موچرس، گوند کیکر ہر 100 گرام، سنگھاڑا، اسگندنا گوری، شقاقل مصری ہر 80 گرام، کوزہ مصری 1/2 1 کلو سفوف بنا کر 5 گرام صبح شام ہمراہ دودھ خالی پیٹ دیں۔

## 48: نسخہ برائے سپرمز :-

حکیم زمان (اقبال دواخانہ والے) اور حکیم عدنان کے نسخوں سے ایجاد۔

موصلی سفید انڈیا، ثعلب مصری، سنگھاڑا، چھلکا اسپغول ہر 10 تولہ، تخم اوٹنگن، تخم بھنگ، تخم کونچ، شولنگی جیا بوتا، لاجونتی، سمندر سوکھ، بیج بند ہر 6 تولہ، کرم صدف 4 تولہ سفوف بنا کر 6 ماشہ صبح شام خالی پیٹ دیں۔

(78)

## 49: مغلظ شاہی:۔

دوسرے مغلظیات کیطرح معدے پر بھاری پن نہیں پیدا کرتا اور مقوی باہ بھی ہے۔

موصلی سفید انڈیا، موصلی سیاہ، ثعلب مصری، ستاور، تخم اوٹنگن، تالمکھانہ، بیج بند، موچرس، کمرکس، گوکھرو، تج، دار چینی، سونٹھ، عقرقرعا، خولنجاں، مصطگی، ہر 1/2 پاؤ، کوزہ مصری 2 کلو سفوف بنا کر 5 ماشہ صبح شام ہمراہ پانی خالی پیٹ دیں۔

## 50: کرم پال:۔

منی کیڑے پیدا کرتا ہے۔

اسگند، موچرس، کمرکس، گوندکتیرا ہر 1 پاؤ سفوف بنا کر 6 گرام صبح شام ہمراہ دودھ خالی پیٹ دیں۔

## 51: ممسک جدید:۔

سرعت انزال کیلئے ذاتی طور پر تیار کردہ خاص نسخہ۔

برشعشاء 15 ڈبی، کچلہ مدبر، خراطین، عقرقرعا، دارچینی، تخم بھنگ، رال ہر 1/2 پاؤ، کشتہ مرجان 1 چھٹانک سفوف بنا کر نخودی گولیاں بنالیں اور 2 گولیاں جماع سے 2 گھنٹہ قبل خالی پیٹ ہمراہ نیم گرم دودھ دیں ویسے ایک گولی روزانہ رات سوتے وقت۔

## 52: ڈسچارج:۔

بیوی کے پاس بیٹھتے ہی بندہ فارغ اور سفید منی، جریان بارد کیلئے مفید۔

جائفل 1 پاؤ، دارچینی، لونگ، کباب چینی، سونٹھ ہر 1/2 پاؤ، عود غرقی 1 چھٹانک، نبات 1/2 1 کلو سفوف بنا کر 3 تا 5 ماشہ 1+1 خالی پیٹ دیں۔

# (79)

## 53: محرک:۔

اعصابی طاقت کیلئے بہترین ہے۔عطا کردہ حکیم محمد زمان آف اقبال دواخانہ

عقرقرعا،خراطین،خولنجاں،دارچینی،جائفل،کچلہ مدبر ہر 12 تولہ،جندبدستر 3 تولہ،زعفران 1 تولہ سفوف بنا کر کیپسول میں بھرلیں۔ایک رات سوتے وقت ہمراہ دودھ صبح شام بھی دے سکتے ہیں۔

## 54: معجون مقوی باہ

مغزبادام شیریں،مغزتخم کدوشیریں،مغزچلغوزہ،مغزفندق،مغزتخم خیارین،مغزتخم خربزہ،تل مقشر،کبابہ خنداں،دارچینی ہر 5 تولہ،ہالیون تازہ 10 تولہ،بہمن سفید،عود(اگر) ہر 3 تولہ،مصطگی،زعفران ہر 1 تولہ،ستاور 4 چھٹانک،ترنجبین 12 چھٹانک حسب دستور معجون بنائیں (بجائے ترنجبین کے نبات کا قوام تیار کر کے معجون بنائیں) مقدار خوراک: صبح شام خالی پیٹ ہمراہ پانی ایک چمچ۔

## 55: برموقع قلت انتشار:۔

شہوت آئے مگر برموقع ختم ہوجائے (عذی واعصابی مسائل) جگرودل کی کمزوری کی علامت ہے۔

عقرقرعا،دارچینی،تخم پیاز،تخم مولی،تخم گاجر،تخم شلجم،تخم اوٹنگن،تخم کونچ ہر مساوی الوزن سفوف بنا کو صبح دوپہر شام ہمراہ پانی استعمال کریں۔

## 56: زعفرانی گولی:۔

پٹھوں کی طاقت امساک وباہ میں مفید ہے۔

کشتہ شنگرف،افیون،زعفران،عقرقرعا،جائفل،لونگ،مصطگی رومی،سونٹھ،جنسنگ،خولنجاں ہر 2 تولہ سفوف بنا کر بقدرِ نخود گولی بنا کرایک روزانہ ہمراہ دودھ کھانے کے گھنٹہ بعد دیں۔

کشتہ شنگرف کی تیاری:۔ سنکھیا 6 ماشہ اور ہڑتال طبقی 2 تولہ کو 2 عدد زردی انڈا میں کھرل کر کے شنگرف ڈلی 1/2 پاؤ یہ لیپ کر کے سکھالیں۔پھر کڑاہی میں اجوائن خراسانی ایک پاؤ اوپر تلے کے درمیان ڈلی رکھ کر پیالہ الٹا کر گل حکمت کر کے

(80)

گھنٹہ بھر کی آگ دیں۔دوران تیاری زہریلے دھویں سے بچیں۔

## 57: کستوری والے کیپسول:۔

سمندر سوکھ، جائفل، جلوتری، عقرقرعا، لونگ، اجوائن خراسانی ہر 4 تولہ، ریگماہی، جند بیدستر، زعفران ہر 2 تولہ، کستوری 3 ماشہ باریک پیس کر درمیانے کیپسول بھرلیں۔ایک روزانہ ہمراہ دودھ کھانے کے گھنٹہ بعد دیں۔

مقوی باہ ومقوی اعصاب ہے اعلیٰ درجہ کی چیز ہے۔

## 58: سوزاکی:۔

برادہ صندل سفید اصلی، رال سفید اصلی ہر 1 کلو، ہلدی گنڈی 1/2 کلو، بیروزہ خشک 1 پاؤ سفوف بنا کر 3 ماشہ ہمراہ شربتِ بزوری صبح شام خالی پیٹ دیں۔

## 59: طلاء کستورین:۔

عضوِ مخصوص کی جملہ خرابیوں کیلیے۔

روغن زیتون 1 کلو، روغن مالکنگنی اصلی 1/2 کلو، روغن لونگ، روغن جائفل، روغن جلوتری ہر 60 گرام ملا کر روغن روزنہ عضو مخصوص پر طلاء کریں اور پولی تھین لپیٹ کر سور ہیں صبح صاف کریں، دھوئیں نہیں۔

## 60: مغلظ ومقوی:۔

موصلی سفید، ثعلب مصری، ستاور سفید، دارچینی، تج ہر 5 تولہ، موچرس 10 تولہ سفوف بنا کر 6 ماشہ صبح شام ہمراہ نیم گرم دودھ دیں۔

## 61: قلت انتشار نامردی کیلیے:۔

ازراقی مدبر، ست سلاجیت ہر 2 تولہ، کشتہ شنگرف، کشتہ فولاد، عقرقرعا ہر 1 تولہ، کشتہ سنکھیا، زعفران ہر 3 ماشہ سفوف بنا کر بقدرِ مونگ صبح شام یا حسب برداشت دیں۔غذا دودھ گھی ومرغنیات دیں۔

# (81)

## 62: حب امساکی:۔

گل دھتورہ،عقرقرعا ہر 60 گرام (چھٹانک) زعفران 1 تولہ بقدر مونگ ہمراہ دودھ۔

## 63: جریان،احتلام وسرعت انزال کیلئے:۔

شیر برگد 10 تولہ،مغز تمر کلاں، کشتہ مرجان،پھلی کیکر خام ہر 2 تولہ،ست سلاجیت، کشتہ قلعی ہر 1 تولہ نہایت باریک پیس کرنخودی گولیاں بنا کر صبح شام ہمراہ دودھ،صفراوی مزاج کو شربت نیلوفر اور چھلکا دیں۔سرد مزاج کو 2 چھوہارے اور منقیٰ 20 عدد کو دودھ 1/2 کلو میں ابال کر گھی دیسی ایک چمچ ڈال کر دیں۔

## 64: امساک کیلئے:۔

نہایت ممسک ہے نزلہ،زکام،بلغمی دمہ کھانسی،جریان،لیکوریا میں بھی مفید ہے۔
شنگرف،جائفل،کافور،لوبان،افیون ہر 1 تولہ بقدر نخود گولی بنا کر ہمراہ دودھ۔

## 65: سفوف مغلظ:۔ مجرب آزمودہ

موصلی سفید،موصلی سیاہ،گوند کیکر،گوند کتیرا،بیج بند،بہمن سفید،بہمن سرخ،دانہ الائچی،جلوتری،میدہ سک ہر 2 تولہ،مغز بادام،مغز پستہ،مغز تخم خربوزہ،مغز پنبہ دانہ،مغز تخم قرطم،تخم خشخاش،چرونجی،تل سفید،تالمکھانہ ہر 4 تولہ،سرد چینی،دار چینی،بہوپھلی،مصطگی رومی،سونٹھ،سورنجاں شیریں ہر 1 تولہ،عقرقرعا 6 ماشہ،تج،چھوہارہ ہر 10 تولہ ہموزن تمام کے مصری ملالیں۔1 تولہ صبح نہار منہ ہمراہ دودھ۔

## 66: ملذذ،امساکی:۔

مجرب وآزمودہ ہے۔

لونگ،سہاگہ،عقرقرعا،کافور ہر 1 تولہ میں شہد 12 تولہ ملالیں طلاء ملذذ تیار ہے حسب دستور استعمال کریں۔

 

(82)

## 67: ممسک ومقوی:۔

عقرقرحا، بیربہوٹی، افیون، پرانا گڑ (کند سیاہ) سفوف بنا کر نخودی گولی بنالیں۔ امساک کیلئے 1 یا 2 گولی ہمراہ دودھ گھی دیں یا ویسے طاقت کیلئے 1 گولی روزانہ 11 دن تک کھائیں۔

## 68: حب امساکی:۔

شنگرف رومی، کافور، جدوار خطائی، دھتورہ سیاہ ہر 4 تولہ، لوبان، افیون، اجوائن خراسانی ہر 16 ماشہ، تخم بھنگ 8 ماشہ، زعفران 1 تولہ نخودی گولیاں بنالیں 1 یا 2 گولی ہمراہ دودھ جماع سے گھنٹہ پہلے دیں۔

## 69: حب سرعت انزال:۔

گوند کیکر، اجوائن خراسانی، تخم جوز ماثل، پوٹاشیم برومائیڈ، مرچ سیاہ ہر 2 تولہ، کافور، کشتہ چاندی ہر 1 تولہ سفوف بنا کر گولی تیار کریں۔ بقدر نخود ایک رات سونے سے پہلے ہمراہ دودھ دیں۔

## 70: مردانہ طاقت کیلئے:۔

دال ماش، تازہ کھجور، شہد، دیسی گھی، آب پیاز سفید ہر 1/2 کلو، کلونجی 50 گرام لیکر پہلے آب پیاز سفید میں دال ماش سائے میں خشک کرلیں پھر گھی میں دال اور دوسری چیزیں ملا کر پکائیں۔ 6 ماشہ ہر کھانے کے 2 گھنٹہ بعد ہمراہ دودھ دیں۔

## 71: بجلی اثر گولیاں:۔

از حکیم رانا محمد آصف

شنگرف، سنکھیا، ہڑتال ورقیہ، گندھک آملہ سار ہر 1 تولہ علیحدہ علیحدہ کھرل کر کے پاؤڈر بنا کر 3 عدد بوتل عرق لیموں مقطر میں کھرل کریں پھر زعفران 1 تولہ ملالیں اور 1 بوتل عرق ادرک میں کھرل کریں۔ پھر 1 بوتل عرق پان اور افیون 1 تولہ بھی ملا کر کھرل کریں بعد میں عنبر 6 ماشہ بھی ملالیں۔ دانہ مسور برابر گولیاں بنا کر اوپر مرگانگ

 

(83)

چڑھالیں۔

## 72: مغلظ حیاتی:۔

موصلی سفید، موصلی سیاہ، نوشادر، تخم کونچ، تخم مولی ہر 1/2 کلو، تخم بھنگ 1 پاؤ سفوف بنا کر 4 ماشہ صبح شام خالی پیٹ ہمراہ دودھ دیں۔

## 73: رُب خصیہ:۔

مولد منی، ممسن بدن (بابر منور پنسار سٹور)

خصیہ گاؤ درمیان سے کاٹ کر اوپر والی جھلی اتارلیں۔ برتن میں چینی کے ہمراہ ڈال کر خوب ملیں۔ یہاں تک کہ دونوں پگھل جائیں۔ ہر دیگچے میں پانی بھر کر اوپر کڑاہی گل حکمت کریں۔ کڑاہی میں رُب ڈال کر نیچے آگ جلائیں۔ اسطرح کہ جلنے نہ پائے، خشک ہونے پر کھائیں۔ مقدار خوراک:۔ 1 تولہ صبح شام خالی پیٹ ہمراہ دودھ۔

## 74: زرجامِ عشق خورد:۔

از حکیم عبدالحلیم

شنگرف، زعفران، عقرقرعا، جائفل، لونگ، مصطگی رومی، دارچینی ہر 1 تولہ، افیون 3 تولہ سفوف بنا کر آب ادرک میں کھرل کر کے 1 رتی کی گولی بنا کر ایک صبح شام کھانے کے گھنٹہ بعد دیں۔ جبکہ وقتی ضرورت کیلئے 2 گولیاں جماع سے گھنٹہ پہلے خالی پیٹ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

## 75: طلاء بجلی:۔

از حکیم زمان پرویز۔

لونگ، جائفل، سم اسپ ہر 1 چھٹانک، بیر بہوٹی، خراطین، دارچینی ہر 2 تولہ، شنگرف، جند بیدستر ہر 1 تولہ، جونک، چربی سانڈہ، کچھوا ہر 3 تولہ، روغن بیضہ مرغ 24 عدد، کپر یسرآئل / میٹھا تیل 1 پاؤ ملا کر طلا تیار کریں۔

 

# (84)

## 76: محرک باہ:۔

ایک مریض محمد اکبر نے بتایا کہ ایک سنیاسی نے مجھے استعمال کرایا بہت انتشار دیتا ہے۔
خراطین 1/2 پاؤ لیکر بذریعہ دودھ مصفیٰ کر کے پیالہ میں ڈالیں اور اس پر سیم الفار 6 ماشہ ڈلی رکھ دیں۔ جب سب پگھل جائے تو اسکو اجوائن میں جذب کرلیں۔ 3/4 دانے دیسی گھی ملے دودھ ہمراہ دیں۔

## 77: انتشار کیلئے:۔

کستوری سے بنے ہومیو پیتھک Mascus Drops قطرے پانی میں ملا کر پئیں۔

## 78: زبردست مقوی باہ و ممسک:۔

## از مریض شاہد عباسی

(i) شنگرف 1 تولہ کو آب پیاز 2 بوتل میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر خشک کر کے دیسی گھی 1/2 کلو میں بھون لیں۔
(ii) سم الفار سفید، افیون، خراطین، بیر بہوٹی ہر 1/2 تولہ، سمندر سوکھ، تج، حرمل ہر 2 تولہ، لونگ 6 عدد تمام باریک پیس کر آب پان 25 عدد میں کھرل کریں۔
(iii) رُب خصیہ بُز 3 عدد میں (i) ملا کر خوب کھرل کر کے (ii) بھی ملا کر خوب کھرل کر کے گولی بقدر نخود بنا لیں ایک گولی ہمراہ چوری یا دودھ استعمال کریں۔

## 79: مکھن 100 مرتبہ دھلا ہوا:۔

حکیم و عبدالحلیم

پیالے میں مکھن ڈال کر ٹوٹی کے نیچے ملتے جائیں۔ پانی اوپر سے بہہ کر چکناہٹ کم کرتا رہے گا۔ نصف گھنٹہ میں بہترین مرہم تیار ہے۔ بعد طلاء خیزشی کے استعمال کریں۔

# (85)

## 80: سوزاک:۔

از حکیم عبدالحلیم بقول مجرب ہے

لوبان کوڑیہ، اجوائن ہموزن ملا کر پیس لیں۔ 1 ماشہ صبح دوپہر شام دیں۔

## 81: 0% سے 100% سپرمز:۔

(آزمودہ حکیم محمد زمان)

سفوف مغلظ صبح نہار منہ ہمراہ دودھ پھر اُبلا ہوا انڈا ہمراہ نیم گرم دودھ، پھر بعد ناشتہ ایک محرک کپسول کھائیں۔ دوپہر:۔ 2 چھوٹے کپورے کھائیں۔ شام:۔ پھر سفوف مغلظ ہمراہ دودھ کھائیں۔

رات:۔ بعد غذا پھر محرک کپسول کھائیں۔

### سفوف مغلظ:۔

موصلی سفید انڈیا، ثعلب مصری، تخم کونچ، بیجبند، لاجونتی، سنگھاڑا، سمندر سوکھ ہر 1 چھٹانک، مشک فور ایک ٹکی سفوف بنا کر تیار کرلیں۔

### محرک کپسول:۔

جائفل، دارچینی، عقرقرحا، خولنجاں، خراطین ہر 6 تولہ، جند بیدستر 1/2 1 تولہ، زعفران 6 ماشہ سفوف تیار کر کے کپسولز میں بھرلیں۔ (6 ہفتے استعمال کریں)

## 82: مغلظ چائنہ:۔

موصلی سفید، موصلی سیاہ، ثعلب مصری، موچرس، ستاور، بیج بند، تخم املی کلاں، طباشیر، چھلکا اسپغول ہر 6 تولہ، چھوٹی الائچی 4 تولہ، کوزہ مصری، تالمکھانہ، آرد سنگھاڑا، کشتہ قلعی ہر 2 تولہ لیکر سوائے چھلکا اسپغول بقیہ سفوف بنالیں۔ پھر اسے بھی ملا

(86)

لیں۔

6 ماشہ صبح شام خالی پیٹ ہمراہ دودھ۔

## 83: ممسک جزوی:۔

حکیم صدیقی گرین وڈسٹریٹ

تخم بھنگ، برگ بھنگ ہر 1 کلو، تخم دھتورہ، گڑ سیاہ ہر 1 پاؤ رب تیار کر کے کسی ممسک مرکب میں 1/4 بطور جز استعمال کر لیں۔

## 84: امساک ومقوی باہ:۔

از حکیم صدیقی آف گرین وڈسٹریٹ

کچلہ مدبر بر دودھ، افیون، زعفران ہر 1 تولہ، مویز منقیٰ 3 تولہ باریک پیس کر منقی ہمراہ کوٹ کر یکجان کر کے گولیاں بنا لیں۔

## 85: سوزاک:۔

مجرب حکیم محمد زمان

کوزہ مصری، الائچی سبز ہر 5 تولہ، کہربا شمعی 4 تولہ، سنگ الیہود 2 تولہ پیس کر نصف ماشہ صبح دوپہر شام کھانے کے گھنٹہ بعد دیں۔ جبکہ صبح نہار منہ مربہ گاجر ہمراہ دودھ کھلائیں۔ ٹھنڈی چیزوں سے پرہیز رکھیں۔

## 86: مردانہ کمزوری بوجہ شوگر:۔

حکیم آفتاب ہنڈلی

کچلہ مدبر، سلاجیت، عقرقرعا، خراطین، دارچینی، حرمل، لونگ، کشتہ مرجان ہر 1 تولہ، زعفران 6 ماشہ سفوف بنا کر کیپسول میں بھر کر صبح شام کھانے کے گھنٹے بعد دیں۔

 

# (87)

## 87: طاقت کیلئے:۔

حکیم محمد آفتاب فرام ہندل

کیلے کو چیرا دے کر اسمیں شہد بھر کر روزانہ سردیوں میں کھائیں۔

## 88: ممسک زمانی:۔

حکیم محمد زمان پرویز آف اقبال دواخانہ

اجوائن خراسانی، پرانا گڑ ہر 1 پاؤ، ماجو، کافور ہر 100 گرام سفوف بنا کر بقدر نخود گولی بنا کر صبح شام کھانے کے گھنٹہ بعد جبکہ وقتی ضرورت کیلئے 2 گولیاں جماع سے دو گھنٹہ بیشتر ہمراہ دودھ خالی پیٹ استعمال کریں۔

## 89: امساکِ بابری:۔

(حکیم بابر بھٹی)

پھٹکری 1 چھٹانک، افیون 6 ماشہ

ترکیب تیاری:۔ پھٹکری پیس کر تنگ پیالے میں اوپر نیچے رکھ کر درمیان میں افیون رکھیں۔ آگ پر کھل کر لیں۔ پھر بقدر دانہ مسور گولی بنا کر 1 گولی ہمراہ دودھ جماع سے 2 گھنٹہ پہلے خالی پیٹ دیں۔

## 90: ممسک ومحرک:۔

(حکیم شاہد اقبال بجوات)

جڑ کونچ، خراطین مصفٰی، تخم پیاز، دارچینی ہر 1 چھٹانک پیس کر 3 ماشہ صبح شام استعمال کریں۔

## 91: امساک وسرعت:۔

(سید مشتاق حسین ہاشمی)

رال، گوند کیکر مساوی الوزن کیپسول میں بھر کر قبل جماع کھایا بقول انزال نہ ہوا۔

(88)

## 92: ممسک ذاتی ایجاد:۔

کچلہ مدبر، تخم بھنگ، خراطین، عقرقرعا، دارچینی، رال ہر 1/2 پاؤ، کشتہ مرجان اصلی 1 چھٹانک، برشعشاء 15 ڈبی سفوف بنا کر ملالیں نخودی گولیاں بنالیں۔ 2 گولیاں جماع سے 2 گھنٹہ پہلے ہمراہ دودھ دیں۔

## 93: ممسک لوبانی:۔

سیددواخانہ

لوبان کوڑیہ، جائفل، کافور ہر 1 پاؤ علیحدہ علیحدہ پیس کر نخودی گولیاں بنالیں پھر ورق نقرہ چڑھا کر استعمال کرائیں۔

## 94: ممسک بیمثال:۔

سیددواخانہ

جائفل، جلوتری، دارچینی، سمندرسوکھ، مصطگی رومی، جوز ماثل ہر 1/2 پاؤ علیحدہ علیحدہ کھرل / کوٹ کر نخودی گولیاں بذریعہ شہد بنالیں۔ اور ورق نقرہ چڑھالیں۔ اور استعمال کرائیں بے حد ملذذ، غضب کی ممسک دوا ہے۔ (بغیر ترشی کے انزال نہ ہوگا)

## 95: امساک عجیب:۔ (سیددواخانہ)

عقرقرعا 1 تولہ، تخم ریحاں 8 تولہ، چینی 9 تولہ سب ادویات علیحدہ علیحدہ کوٹ کر کپڑ چھان کر کے ملالیں۔ بقدر 3 ماشہ جماع سے گھنٹہ قبل ہمراہ پانی دیں۔ جب تک آب لیموں نہ پیئے انزال نہ ہوگا۔

## 96: جریان مذی:۔

معتدل مزاج ہے۔

جائفل 3 تولہ، تالمکھانہ 5 تولہ، کوزہ مصری 8 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 6 ماشہ ہمراہ دودھ دیں۔

# (89)

## 97: مذی بارد:۔

لمبی دھار والی مذی،ضعف اعصاب،نسیان،زبان سفید وبکثرت سفید پیشاب،دائمی قبض

سنکھا ہولی 20 تولہ،قسط شیریں 10 تولہ،پپلا مول 5 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 ماشہ دیں۔

## 98: مذی بارد:۔

نظر سے ہی منی نکلے اور ڈنڈی گر جائے۔

شونیز،قلمی شورہ،جوکھار،سونف ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 2 ماشہ استعمال کرائیں۔

## 99: دھانتی:۔

مرض دھانت،جریان،خون کی خرابی کیلئے۔

گندھک مصفٰی 5 تولہ،مگھاں 3 تولہ،نمک سیندھا،نمک سیاہ،فلفل گرد ہر 2 تولہ،سونٹھ 1 تولہ آب لیموں سے گولیاں بنا کر صبح دوپہر شام رات دیں۔

## 100: محافظ اخراجین:۔

جریان منی،مذی،ودی میں مفید تر دھانت،احتلام کا بے نظیر نسخہ۔

کچے بیر(بغیر گٹھلی کے)،سپستان خام،کچی کیکر پھلی ہموزن سفوف بنا کر 3 ماشہ دیں۔

نوٹ:۔ افیون سے ممسک لاجواب ہوگا۔ ہمراہ کمزور دل دماغ والے کو کشتہ مرجان دیں۔

امراض منی والے کو کشتہ قلعی یا کشتہ چاندی دیں۔ بزرگ وخون کی کمی والے کو کشتہ شنگرف دیں۔ سوداوی امراض وخرابی خون کو کشتہ سم الفار دیں۔

## 101: بلا ارادہ:۔

سجدہ میں بلاارادہ قطرہ نکلے یا مذی پراسٹیٹ گلینڈز سے لیسدار قطرہ آئے

اجوائن، ادرک، تل سیاہ، ہموزن لیکر قند سیاہ مساوی الوزن ملا کر بمقدار 3 تا 4 ماشہ دیں۔

## 102: سلسل وقطرہ:۔

بلاارادہ قطرے، پیشاب آئے۔

حب الآس، سعد کوفی، کندر، گلنار، ضمغ عربی، نارمشک، بالچھڑ ہموزن لیکر سفوف بنالیں۔ بمقدار 3 ماشہ استعمال کریں۔

## 103: بلا ارادہ:۔

قطرے بلاارادہ، پیشاب بدبودار، پاؤں جلن، شہوت نامناسب، خصیوں میں درد، ربح الکلیہ 3 ماشہ، فولادی 1 رتی دیں۔ (خالی پیٹ پانی اورزیادہ خوراک منع ہے)

## 104: سپرمی:۔

سپرمز کی کمی، رقت کیلئے

کچی کیکر پھلی، ستاور، موچرس ہموزن سفوف بنا کر 3 ماشہ دیں۔

## 105: عقر مردم:۔(مردانہ بے اولادی)

جراثیم نہ ہو مگر شہوت ہو

موچرس، کمرکس، کتیرا، اسگند ہموزن سفوف بنا کر خالی پیٹ 3 ماشہ ہمراہ دودھ صبح دوپہر شام دیں۔

(91)

## 106: ذکاوت حس:۔

15 دن کا کورس (ہمراہ غدی دوا بھی دیں)

گل کنیر 10 تولہ، تخم ریٹھہ 5 تولہ، سرمہ 1 تولہ سفوف بنا کر نخودی گولیاں بنالیں 3/4 بعد غذا دیں، گھی کا استعمال زیادہ ۔

## 107: ذکاوت حس:۔

تصویر دیکھنے سے بھی انزال وقطرے۔

مغز بندق ہندی خام سفوف بنا کر 1 ماشہ دیں جب برین ٹھنڈا ہو جائے تو پھر طاقت کی دوائی دیں۔

## 108: ذکاوتین:۔

تیز خواہش، پیشاب ہمراہ منی، سرعت انزال واحتلام بوجہ معدہ خرابی

مگھاں، سروالی ہر 5 تولہ چینی 10 تولہ سفوف بنا کر دیں۔

## 109: سرعت ورقت:۔

(ذکاوتین) اور (سپرمی) ہمراہ دودھ دیں۔

## 110: امراض منی:۔

مذی، احتلام، سرعت انزال کیلئے۔

معدہ خراب، خون کا جوش جوانی کی پھنسیاں

سفیدرال سفوف 1 ماشہ ہمراہ (جوش جوانی) 1 ماشہ دیں۔

 

(92)

## 111: ذکاوت حس کیلئے اوّل درجہ کی ٹریٹمنٹ۔

رال سفید سفوف 2 حصے جوش جوانی 1 حصہ دیں۔

## 112: احتلام بارد:۔

مثانے کی سردی سے احتلام

ریح الکلیہ 4 رتی ہمراہ قہوہ (سونف، کرفس، اسارون ہر 1 تولہ کو 1/2 1 کلو پانی میں پکائیں) اور صبح دوپہر شام رات استعمال کریں۔

## 113: احتلام حار:۔

گرمی سے احتلام، مادہ منویہ پیلا جلا ہوا۔

بانجی سفوف بنا کر 2 یا 3 ماشہ ہمراہ ادھ رڑکہ (دہی میں چینی ملا کر تھوڑا سا پانی ڈال کر ہلائیں، مگر لسی نہیں بنانی)

## 114: احتلام بے خواب:۔

اجوائن، بانجی، بابکارب ہر 1 کلو، نمک سیاہ 3 پاؤ سفوف بنا کر 3 تا 4 ماشہ صبح شام دیں۔

## 115: مغلظ عجوبہ:۔

گرم مزاج کیلئے تحفہ ہے

کندش 3 تولہ، تالمکھانہ، تخم کونچ، سمندر سوکھ ہر 6 تولہ سفوف بنا کر 4 تا 6 ماشہ دیں۔

## 116: حب شباب آور:۔

ہر اعصابی تحریک کیلئے:۔

شنگرف، کشتہ فولاد، خردل ہر 5 تولہ، سم الفار، طوطیا ہر 2 ماشہ کو 6 گھنٹے کھرل کریں۔ نخودی گولی بنالیں ہمراہ قہوہ دیں۔

(93)

## 117: حب مقوی خاص:۔

نامردی بوجہ کثرت جماع وبدہضمی بوڑھوں کی پرانی بدہضمی کیلئے۔

فلفل جلالہ،خردل ہر 12 تولہ،کچلہ مدبر،کشتہ فولاد ہر 4 تولہ سم الفار خام 6 ماشہ نخودی گولیاں بنا کر صبح شام دیں۔

## 118: برموقع:۔

شہوت آئے مگر برموقع بیٹھ جائے بوجہ ضعف قلت وجگر

عقرقرعا،دارچینی،تخم کونچ،تخم اوٹنگن،تخم شلجم،تخم گاجر،تخم پیاز،تخم مولی ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 2 ماشہ دیں۔

## 119: جوانی لوٹ:

بڑھاپے کی کمزوری،اعصابی کمزوری،استرخا،اسہال،یرقان،ورم جگر وکمی خون میں اس سے بڑھ کر کوئی نسخہ نظر سے نہیں گزرا۔بلغمی ومرطوب مزاج کو مفید ترین ہے۔

کچلہ مدبر 1 تولہ،کشتہ فولاد 6 ماشہ،سم الفار 2 رتی سفوف بنا کر صبح دوپہر شام دیں۔

## 120: باہ وسرعت:۔

سرعت انزال اور شہوت ناقص،نفس کے پٹھے کمزور ونرم کیلئے۔

دارچینی 2 تولہ،لونگ،رائی ہر 1 تولہ سفوف بنا کر 4 ماشہ ہمراہ دودھ دیں۔

## 121: عضلاتی عذی:۔

شوگر معدی،جریان،باہ،تبخیر وبدہضمی،سلسل البول،لیکوریا،اعصابی درد میں۔

خولنجاں،تج ہموزن سفوف بنا کر سفوف بنا کر بمقدار 3 تا 9 ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

## 122: مسکونی:۔

پیشاب کی جلن،سوزاک کی جراحی،نفس پہ خارش کیلئے نعمت مترقبہ جدید ہے۔

 

(94)

سنگراحت،زاج خام(اصغر)

## 123: طلاء بے ضرر:۔

روغنِ جمال گوٹہ،روغن پستہ ہر 1 پاؤ،بیر بہوٹی 1 چھٹانک ملا کر 6 ماہ رکھ دیں پھر استعمال سے چھالے نہیں پڑتے۔

## 124: عضو چھوٹا:۔

اندرونی طور محرک بیرونی طور پر جونک مثل غبار شہد میں ملا کررات طلاء کریں۔

## طلاء مخدر:۔

جریان واحتلام کو مفید۔عضو میں بے حسی پیدا کرتا ہے۔

مینتھلیڈ سپرٹ 5 تولہ،افیون خالص،ایکسٹریکٹ بیلا ڈونا ہر 3 ماشہ کھرل کر کے 2 تا 3 دن دھوپ میں رکھیں۔بوقت ضرورت روئی سے لگائیں۔

## طلاء ملذذ:۔

بوقت جماع لذت پیدا کرتا ہے۔

عقر قرعا،سہاگہ خام،کافور ہموزن سرمہ کی طرح باریک کر کے شہد میں ملا کر طلاء کریں۔پھر گھنٹہ بعد کپڑے سے صاف کر کے جماع کریں۔

## جریان حار:۔

کو بہت مفید ہے خصوصاً جو پیشاب کے پہلے سفید چیز آتی ہے۔

کوکنار،تخم خشخاش سفید،نبات سفید ہموزن سفوف بنا کر 6 ماشہ ہمراہ شیر گاؤ۔

# (95)

## سفوف سُرخ:۔

سوزاک میں پیشاب کی جلن دور کرتا ہے اور پیپ بند کرتا ہے۔

گیرو، پھٹکری بریان ہر 1 تولہ، کچی کھانڈ 2 تولہ میں ملا کر محفوظ رکھیں۔3 ماشہ ہمراہ شربت بزوری یا مدرات باردہ دیں۔

## طاقت کے چھوہارے:۔

چالیس دن کھانے سے بے حد قوتِ باہ پیدا ہوتی ہے۔

چھوہارے 21 عدد کو دودھ 1 کلو میں سم الفار 6 ماشہ ڈال کے جوش دیں جب دودھ کا کھویا بن جائے تو چھوہارے کی گٹھلی نکال کر سفوف تالمکھانہ 5 تولہ بھر کر آٹے میں لپیٹ کر گھی میں بھون لیں اور 11 دن تک شہد میں رہنے دیں۔ایک عدد روزانہ رات سوتے وقت ہمراہ دودھ دیں۔(سردیوں میں استعمال کریں)

## معجون بندوکشاد:۔

یہ معجون بندوکشاد میں بہت نفع دیتی ہے۔سرعت انزال دور کرتی، مقوی باہ بھی ہے۔

تالمکھانہ، میدہ لکڑی، تخم اوٹنگن، مغز تخم کونچ، موصلی سیاہ، موصلی سفید، بیج بند سیاہ، بیج بند گجراتی، ثعلب مصری ہر 6 تولہ ،شقاقل 4 تولہ، جائفل، جلوتری، تج، دارچینی، سونٹھ، موچرس ہر 2 تولہ، پیپل 1 تولہ، کوٹ چھان کر سفوف بنا ئیں۔گائے کے دودھ کا کھویا 1 کلو لیکر بریاں کر لیں اور شہد 1/2 کلو، قندسفید 1/2 1 کلو کا قوام کر کے کھویا و تمام ادویات ملا لیں۔6 ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ دیں۔

## قوت باہ:۔

فرمودہ بابا منظور راولپنڈی

زعفران، لونگ، جائفل ہر 6 ماشہ، افیون 3 ماشہ گولی بقدر نخود بنا کر ایک روزانہ رات سوتے وقت ہمراہ دودھ دیں۔

 

(96)

## ذکاوت کو مجرب، کثرت احتلام کو عجیب الاثر:۔

تخم کاہو، اجوائن خراسانی، مغز تخم خیار، تخم کاسنی، کشنیز ہر 2 تولہ، گل نیلوفر 1 تولہ، خشخاش سفید 4 تولہ کوٹ چھان کر نصف وزن اسپغول مسلم ملا کر روزانہ صبح نہار منہ ہمراہ آب سرد دیں۔

## مغلظ منی مقوی معدہ ودماغ، جریان، سستی کاہلی کو عجیب الاثر:۔

کشتہ فولاد اعلیٰ درجہ، کشتہ ابرک سیاہ ہر 1 تولہ، ستاور عمدہ تازہ، خارخسک تازہ ہر 2 تولہ سفوف بنا کر نصف ماشہ صبح شام ہمراہ تازہ دودھ دیں۔

کچھ نوجوانوں کو کثرتِ جماع سے روکا گیا جس پر عمل کے بعد وہ شکایت کرتے ہیں کہ موجودہ پرہیز کی وجہ سے قوتِ باہ بہت کمزور ہوگئی ہے جبکہ پہلے تو کسی عورت کو دیکھنے یا تصور سے ہی عضو مخصوص میں تناؤ آجاتا تھا یہ چیز اب ختم ہو گئی۔ درحقیقت جیسے جیسے خیالات میں پاکیزگی ہوگی شہوانی جذبات کو قابو میں لایا جائے گا۔ اسکے مزاج میں بھی صلاحیت پیدا ہو جائیگی کہ ضرورت بے ضرورت صرف حسین عورت کو دیکھ کر جھوٹا جوش پیدا ہو جایا کرتا تھا وہ اب نہ ہوگا جسکے معنی یہ ہیں کہ دل دماغ میں آہستہ آہستہ طاقت آرہی ہے کہ اعصاب کی ذکاوت حس کم ہورہی ہے جو باہ کیلئے نقصان دہ ہوتی ہے۔ خیالات کے انتشار پر جماع کی خواہش کا انحصار ہے، جب خیالات میں پاکیزگی ہوگی تو جماع کی خواہش کم ہوگی جس سے آئے دن منی کا ذخیرہ ضائع ہونے سے بچ جائیگا، دل دماغ اور دیگر اعضاء اس خون سے قوت حاصل کرینگے۔

## نامردی کی دو قسمیں ہیں

## 1۔ جسمانی نامردی 2: ذہنی یا خیالی نامردی

بعض لوگ جسمانی صحت کے اعتبار سے تندرست وتوانا ہوتے ہیں اور انکے جنسی اعضاء میں کوئی کمی یا خامی نہیں ہوتی مگر وہ جنسی قوت وصلاحیت کے اعتبار سے اپنے آپ کو قطعاً محروم سمجھتے ہیں۔ انکے دل دماغ پر خارجی

 

(97)

اثرات کا غلبہ اسقدر رہوتا ہے کہ سارے جنسی اعضاء مفلوج ہوجاتے ہیں۔عورت کے پاس جا کر بھی عضو مخصوص میں تحریک یا تناؤ پیدا نہیں ہوتا۔خوف وشرمندگی کے باعث بیوی کو ہاتھ نہیں لگاتے یہ ذہنی یا خیالی نامرد ہوتے ہیں۔اسکے اسباب میں کسی حقیقی یا غیر حقیقی خوف یا کسی فکر وتشویش میں گھلتے رہنا یا کسی حادثہ کا دل پہ شدید اثر ہونا،کسی جسمانی عیب یا غریبی کے سبب احساس کمزوری میں دبے رہنا،عضو مخصوص کے چھوٹے ،پتلے کمزور ٹیڑھے ہونے کے باعث خود کو جماع کے قابل نہ سمجھنا،بیوی کے حسن وجمال یا اعلیٰ تعلیم یافتہ ہونے سے مرغوب ہوکر یا کسی اور وجہ سے قوت ارادی اور خود اعتمادی ختم ہونا۔

## حیرت انگیز مقوی باہ:

**2** تا **4** چھوہارے توڑ کر **1/2** کلو دودھ میں **2/3** جوش دیں اور دودھ پی لیں اگر گرمی نہ کرے اور ہاضمہ درست ہو تو پہلے چھوہارے بھی کھائیں۔

## مقوی باہ:۔

گوشت مرغ،مچھلی،گائے،بکری،تیتر،بٹیر،چڑیا،مرغابی،بطخ وغیرہ قوت باہ بڑھانے میں عجیب الاثر ہیں۔

گردوں کی طاقت کا قوتِ باہ میں بڑا عمل دخل ہے۔انکے کمزور یا کسی بیماری مثلاً بوقت پیشاب چربی آنے سے قوت باہ تباہ ہوجاتی ہے۔شوگر،پتھری ودردِ گردہ وغیرہ سے گردہ کی قوت میں کمی آجاتی ہے۔جسکی خاص علامت یہ ہے کہ تھوڑے سے خیال سے ہی منی خارج ہوجاتی ہے۔پیشاب میں تھوڑی جلن،منی پتلی اور سرعت انزال کی شکایت ہوجاتی ہے۔کمر میں درد رہتا ہے۔بغیر خواب کے مادہ خارج ہوجاتا ہے۔بعض لوگوں کو پیشاب میں ریت آتی ہے۔جسکی خراش سے جھوٹی شہوت بڑھ جاتی ہے۔ایسے میں ہرگز جماع نہیں کرنا چاہئے بلکہ گردوں کا علاج کرانا چاہیے۔

آجکل مردانہ کمزوری کا سب سے بڑا سبب مشت زنی ہے جو کسی شکل میں بھی عضو تناسل کو رگڑ کر کی جائے مشت زنی ہی

(98)

کہلاتی ہے جونئی نئی شہوت پیدا ہونے سے لاعلمی میں کرتے ہیں۔مگر جب عقل آتی ہے پچھتاوا رہ جاتا ہے بُری صحبت اسکی بری وجہ ہے اسلیئے کہ سکول یا درگاہ میں ایک بداعادات کا لڑکا سب کو اس مرض میں مبتلا کرنے کا سبب بن سکتا ہے۔

## مشت زنی کے نتائج:۔

اس عادت کی ابتدا سے جوانی کو بنیادی طور پر گھُن لگ جاتا ہے۔جسمانی کمزوری، خون کی کمی، بدن اور اعصاب میں سستی، مریض آنکھیں ملا کر بات نہیں کرتا، پست ہمتی، غیر مستقل مزاجی، دماغ اور قوت ارادی کی کمزوری، خیالات میں پستی تنہا پسندی، شرمیلا پن، چہرے کی ذردی اور اس پر داغ دھبے آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے، بار بار پیشاب، اعضائے رئیسہ کی کمزوری، ہاضمہ کی خرابی، بھوک کی کمی، گیس کی زیادتی، قبض کا رہنا وغیرہ۔یہ عادت اگر زیادہ عرصہ چلے تو جریان، احتلام نامردی اور عورت سے نفرت پیدا ہو جاتی ہے۔عضوِ مخصوص بہت کمزور، لاغر سست ہو جاتا ہے اسکی جڑ پتلی اور عضوِ مخصوص میں چھوٹا پن پیدا ہو جاتا ہے۔تناؤ میں مضبوطی نہیں رہتی کیونکہ بار بار کے مسلے جانے سے عضوِ مخصوص کی اسفنجی ساخت کمزور ہو جاتی ہے۔شہوت کے دوران طبعی ساخت میں خون نہیں بھرتا اور وہ کمزور اور ڈھیلا رہ جاتا ہے۔رگیں کمزور ہو جاتی ہیں۔عضوِ مخصوص کی حس اتنی کم ہو جاتی ہے کہ معمولی خیال و تحریک سے اسطرف خون کا بہاؤ نہیں جاتا یا اتنی بڑھ جاتی ہے کہ تھوڑے سے خیال کے بعد شہوت آ کر انزال ہو جاتا ہے۔اوپری جلد نہایت سرخ وذکی الحس ہو جاتی ہے پھر خون کی کمی کے باعث اسکا رنگ سیاہ ہو جاتا ہے۔

## سرعت انزال:۔

یہ مرض بہت زیادہ عام ہے۔اس مرض میں مرد صحبت کے ارادہ عورت کے قریب پہنچتے ہی یا بوس و کنار کے دوران یا عضو کو عورت کے جسم میں داخل کرتے ہی انزال ہو جاتا ہے۔اس کی بدترین شکل یہ ہے کہ معمولی تناؤ یا بغیر تناؤ اور کچھ میں عورت کو دیکھتے ہی انزال ہو جاتا ہے۔عمومی اسباب منی کا پتلا پن، عضو کی نسوں کا ڈھیلا پن، خواہ کثرت جماع جلق اغلام سے حشفہ (سپاری) کی حس کا بڑھنا، جبکہ کافی عمل دخل نفسیاتی اسباب کا ہے یہی وجہ ہے

# (99)

کہ مغلظ یعنی منی گاڑھا کرنے والی، ذکاوت حس کو دور کرنے والی دوائیں نسوں کا ڈھیلا پن دور کرنے والے طلاء جات اور امساک پیدا کرنے والی گولیاں سب بے کار ثابت ہو رہی ہیں۔

## نفسیاتی طور پر خوف کا اثر:۔

ایسے افراد جن کو پہلی مرتبہ جماع میں ناکامی اور جلد انزال ہو جائے انکے ذہن پہ خوف مسلط ہو جاتا ہے کہ ہر بار ایسا ہوگا یہ خوف خیالی دنیا سے نکل کر حقیقی روپ لے لیتا ہے ایسا شخص جب بھی جماع کرتا ہے خوف کے سبب فوراً انزال ہو جاتا ہے۔

## جلد بازی:۔

جو لوگ صحبت کے وقت عجلت، بے تابی اور تیزی سے کام لے کر جلد از جلد لذتِ جماع حاصل کرنے کیلئے عورت پر ٹوٹ پڑتے ہیں بہت جلد انزال ہو جاتے ہیں جسکو وہ منی کا پتلا پن اور امساک کی کمی تصور کرتے ہیں۔

## مشت کا علاج:۔

مشت زنی کرنے والوں کا دل دماغ کمزور ہو جاتا ہے اس وجہ سے انکی قوت ارادی تباہ ہو جاتی ہے۔اور مریض بار بار مشت زنی کرتا ہے۔جوش کم کرنے کیلئے محرک اور گرم غذا بند کر کے ٹھنڈی غذائیں اور مسکنات استعمال کرائے جائیں تاکہ جذبات پُرسکون ہو۔

## زیادہ عمر والوں کو سرعت انزال:۔

چونکہ یہ اعضائے تناسلی سے بہت زیادہ کام لے چکے ہوتے ہیں جس سے اعصاب تھک چکے ہوتے ہیں اور پہلے کی طرح کام کرنے کے قابل نہیں رہتے۔اس عمر میں حشفہ (سپاری) کی حس بھی بڑھ جاتی ہے اِن کو جماع کا وقفہ بڑھا دینا چاہیے۔مقوی اعصاب وغذائیں کھانی چاہیے۔کافور اسپرٹ میں حل کر کے لگانے سے بھی فائدہ ہوتا ہے۔حالت صحت

 

(100)

کے وقت بھی استعمال کر سکتے ہیں۔زیادہ گرم اور تیز مرچ مصالحوں کو ترک کر دینا چاہیے۔

## دل کمزوری سرعت انزال:۔

ہر انسان کو چاہیے کہ دل کی صحت کا زیادہ سے زیادہ خیال رکھے۔رات کو دیر تک جاگنا،دن کو سونا مختلف بیماریوں کو دعوت دیتا ہے۔بداعادات سے دل بہت کمزور ہو جاتا ہے۔جسکی وجہ سے بندہ ہر وقت پست حوصلہ،دل شکستہ،بے چین اور اداس وغمگین نظر آتے ہیں۔سگریٹ نوشی،شراب نوشی،بہت زیادہ چائے وکافی،بے خوابی،بے ترتیب زندگی،شور شرابہ،بہت زیادہ مرغن غذائیں دل کے حق میں مضر ہیں۔جولوگ مقوی غذائیں تو خوب کھائیں مگر ورزش نہ کریں انکا اعصابی ہیجان میں مبتلا ہو جانا یقینی ہے۔بلڈ پریشر زیادہ رہتا ہے۔

## اشتہاری حکیم:۔

کچھ لوگ ایک دوا تیار کر کے اسکی لمبی چوڑی تعریفیں کر کے مشہوری کرتے ہیں۔شرم وحیاء کی وجہ سے جو حکیم کو اپنا حال بیان نہیں کر سکتے وہ چوری چھپے خرید کر پیسے اور تندرستی برباد کر لیتے ہیں۔کیونکہ یاد رکھیں ایک ہی چیز سارے مرض دور نہیں کرتی اور نہ ہی ایک دوا سب مریضوں کو موافق آتی ہے۔

## معدہ کمزور سے باہ کمزور:۔

معدہ کمزور ہوگا تو بھوک کم ہو جائیگی کھانا کھانے کے بعد پیٹ میں بوجھ،چھاتی پر جلن،ترش وڈکاریں اور ہاضمہ کمزور ہو جائیگا۔مرغن اور مقوی ادویات وخوراک نہ کھائی جا سکے جس سے بدن کمزور اور مادہ منویہ کم پیدا ہوگا۔نتیجہ مردانہ کمزوری ہوتی چلی جائیگی۔جنسی علاج میں معدے کی تندرستی کا پورا پورا خیال رکھنا چاہیے ورنہ مردانہ کمزوری کا علاج فضول ہے۔

## جماع کا موسم:۔

موسم بہار انسانی مزاج کیلئے بہترین موسم ہے۔اس موسم کا مزاج گرم تر ہے اس موسم میں خون بڑھتا اور اس میں جوش پیدا ہوتا ہے۔جسکی وجہ سے عضو تناسل کی جانب دوران خون کی مقدار بڑھ جاتی ہے۔مادہ منویہ زیادہ بننے

# (101)

لگتا ہے۔جس سے شہوت زیادہ ہوتی ہے جبکہ موسم سرما میں ہاضمہ بہت ٹھیک رہتا ہے اور گرم غذائیں زیادہ سے زیادہ استعمال کی جاتی ہیں۔جس سے خون اور مادہ زیادہ پیدا ہوتا ہے۔

## نامردی کا علاج:۔

سب سے پہلے مشت زنی،اغلام،غیر قدرتی جماع وغیرہ جیسی بداعادات چھڑائی جائیں سب اعضاء کے باقاعدہ کام نہ کرنے کے بغیر مکمل علاج نہیں ہوسکتا۔اسلیئے ضروری ہے کہ دل دماغ،اعصاب ،نظام انہضام (معدہ،جگر ،امعاء،طحال) گردہ،مثانہ،خصیے اور تمامی غدد اوعیہ منی،اعضائے تناسل وغیرہ کی چھوٹی موٹی خرابی موجود ہوتو اس پر پوری حکیمانہ نظر رکھنی چاہیے۔چونکہ شہوانی خیالات و جذبات پر قابو رکھنا ضروری ہے لہٰذا شہوت بھڑکانے والی چیزوں سے پرہیز لازمی ہے۔مریض کی عادات اور زندگی بسر کرنے کے غیر قدرتی اطوار جنکا اثر تندرستی بالخصوص مردانہ طاقت کے نظام پر پڑتا ہے انکوفوراً بدل دینا چاہیے۔چائے کافی تمباکو،شراب،گوشت،مچھلی،گرم مصالحے وغیرہ سے قطعی پرہیز کیجئے۔ہلکی ،ذودہضم اور ٹھنڈی غذائیں جیسے کدو،ٹینڈے ،شلجم،توری ،دال مونگ وغیرہ استعمال کریں۔انار ،نارنجی،انگور،پپیتہ،سیب ،آڑو وغیرہ جیسے پھل استعمال کریں روزانہ صبح غسل کریں پیدل چلیں ہلکی ورزش کریں،گھڑ سواری،سائیکل سواری نقصان دہ ہے۔ہوادار صاف جگہ میں رہنا ضروری ہے۔بیکار بیٹھنا اچھا نہیں۔بُری صحبت سے بچیں،مذہبی لوگوں میں وقت گزاریں۔

یہ درست ہدایات اور بنیادی علاج کیلئے ضروری ستون ہے۔

## نوجوان اور زیادہ عمر والوں کے علاج میں فرق:۔

نوجوانوں کے مزاج میں گرمی اور تیزی کی وجہ سے زیادہ جوش ہوتا ہے۔اس لیے علاج میں پہلے جوش کو گھٹایا جاتا ہے۔جبکہ 45 سے 50 سال کی عمر سے طبعی جوش کم ہوجاتا ہے اعصاب ٹھنڈے رہتے ہیں اس لئے ان میں صرف طاقت و تحریک پیدا کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔

 

# (102)

ذکاوت حس:۔ مشت زنی، اغلام و کثرت جماع کی وجہ سے ہر وقت شہوانی خیالات اور تصورات سے مردانہ عضوتناسل کی جانب دوران خون بڑھ کر اسکے اعصاب میں غیر معمولی حس بڑھا دیتا ہے اور اس کا اثر زیادہ اندر تک حتیٰ کہ منی کے غدود تک پہنچ جاتا ہے نوبت یہاں تک آ جاتی ہے کہ تمام اعصاب کمزور ہو جاتے ہیں اور معمولی
رگڑ سے تھوڑا بہت انتشار ہو کر منی کا اخراج ہو جاتا ہے حتیٰ کہ کلف دار کپڑے کی رگڑ سے بھی اخراج ہو جاتا ہے اور جریان منی کی شکایت پیدا ہو جاتی ہے پھر مرکز دماغ پر ایسا اثر پڑتا ہے کہ معمولی خیال سے بھی تھوڑا انگیز ہو کر اخراج ہو جاتا ہے علاج میں سب سے پہلے جھوٹے جوش کو کم کرنا لازمی ہے مگر طاقت یا تحریک پہنچانے کی ہرگز کوشش نہیں کرنی چاہیے کیونکہ بجائے فائدہ کے نقصان ہوگا اور مریض بُری عادات بھی ترک نہ کر پائے گا۔ ٹھنڈک اور سکون پیدا کرنے والے مسکنات دیں اگر فائدہ نہ ہو تو مخدرات یعنی بے حسی پیدا کرنے والی ادویات دیں یہ اعصاب کے غیر طبعی جوش اور نقصان دہ تحریک کو سکون بخش کر ذکاوت حس اور جھوٹی شہوت کو کم کرتی ہے۔ مریض کے دماغ کو آرام و سکون دے کر گہری نیند بڑھا دیتی ہے اسطرح مریض بُری عادات چھوڑ دیتا ہے پھر اسکی حالت، طاقت اور قوت برداشت، موسم اور ضرورت کو دیکھ کر دیگر ادویہ کی مقدار، وقت کا تعین کیا جائے۔ اگر مریض بہت زیادہ کمزور ہو تو ساتھ ساتھ مقوی و محرک بھی ملا دینی چاہیے مثلاً ست سلاجیت، کشتہ فولاد سرد، کشتہ نقرہ، کشتہ مرجان، پسے ہوئے سچے موتی میرے تجربہ میں بہت کارآمد ثابت ہوئے ہیں کیونکہ یہ اعضائے رئیسہ، خون اور اعصاب کو طاقت دینے کے ساتھ ساتھ جوش کو بھی کنٹرول کرتے ہیں۔

## اکسیر ذکاوتین:۔

ست سلاجیت، افیون، کشتہ قلعی ہر 1 تولہ، پوٹاشیم برومائیڈ 2 تولہ، بھنگ کا ذب (ایکسٹریکٹ کینابس انڈیکا) 4 ماشہ سب دواؤں کو کھرل کر کے تھوڑے سے پانی سے بقدر دانہ مونگ گولیاں بنالیں۔ 2 گولیاں صبح شام کھانے کے گھنٹہ بعد ہمراہ پانی دیں۔

## ذکاوت حس کا بیرونی علاج:۔

عضوتناسل اور ریڑھ کی ہڈی پر موسم کے مطابق پانی ڈالنا چاہیے کیونکہ گرمیوں میں عصبی مراکز کی گرمی و تیزی کم

 



ہوگی جبکہ کمر پہ گردوں کے مقام پہ ٹھنڈا پانی بہانا کثرتِ احتلام ذکاوتی کو مفید ہے۔

ایکسٹریکٹ ہائیوسائمس (اجوائن خراسانی) کو سپرٹ میں حل کر کے عضو مخصوص پہ رات کو لگائیں اور صبح صاف کرلیں اگر حشفہ کی حس بڑھ گئی ہو تو اس پر ٹھنڈے پانی یا قابض اور ٹھنڈی چیزوں کی پچکاری کریں۔

## مادہ منویہ کی قدر و قیمت:۔

تحقیق کی گئی ہے کہ عمدہ اور خالص خون کے 80 قطروں سے منی کا ایک قطرہ تیار ہوتا ہے۔ ایک مرتبہ کی لذت حاصل کرنے کی قیمت میں کتنی قربانی دینا پڑتی ہے

## مردانہ علاج، تنقیہ بدن:۔

جب بھی مردانہ کمزوری اور اسکی شاخوں کا علاج شروع کریں تو اس ضروری امر کا خیال رکھیں کہ جسم سے گندی اور خراب خلطوں کو خارج کر دیا جائے تا کہ وہ علاج کے راستے میں رکاوٹ نہ بنیں اور اصلی علاج کے سلسلہ میں اپنی کثافت اور عفونت کے باعث کوئی فساد پیدا نہ ہو چنانچہ اصل علاج شروع کرنے سے پہلے گرم یا سرد خلط کا منضج کسی تجربہ کار حکیم کی زیرنگرانی پلا کر حسب ضرورت 2 تا 3 بار مسہل دے کر بدن کو پاک صاف کر لیا جائے۔

## مردانہ علاج۔۔۔حکیم ناکام:

یہ مرض عام ہونے کی وجہ سے اس مرض کے معالج بھی بڑھ گئے ہیں مگر اتنا ہی فائدہ کم ہوتا ہے اسکے دو اسباب ہیں۔

**1**۔ ناواقف طبیب صحیح اور باقاعدہ طور پر علاج نہیں کر سکتے۔ بہت کم طبیب علاج کے چھوٹے چھوٹے گوشوں پر نگاہ رکھ کر علاج کرتے ہیں۔ اشتہاری حکیم مریض کو خوفزدہ کر کے ڈرا لیتے ہیں پھر شفاء کے جھوٹے وعدے کرتے ہیں کہ ہماری قیمتی گولیاں، طلسمی کشتہ جات، جادو بھرے طلاء جات ہفتہ دو ہفتہ میں نامرد کو مرد بنا دینے کا دعویٰ کرتے ہیں سادہ لوح مریض سمجھتے ہیں کہ یہ گولیاں، کشتہ جات بس جادو کر دینگے اور اگر کوئی سمجھدار حکیم باضابطہ علاج، نیز علاج کے تمام گوشوں

 

(104)

کو سمجھا کر علاج میں زیادہ وقت لگنے کا کہتا ہے تو سمجھتے ہیں کہ ہمیں ٹھگنے کیلئے لمبا علاج بتایا جا رہا ہے۔

## جریان کی حقیقت:۔

جریان کے لفظی معنی جاری ہونا یا خارج ہونا لیا جاتا ہے۔ ذرا سے خیال، کسی خوبصورت عورت کو دیکھنے سے یا دخول کرنے سے پہلے یا پیشاب کرتے وقت یا پیشاب سے پہلے یا پاخانہ کرتے وقت تھوڑا زور لگانے سے یا شہوت کے وقت عضو مخصوص کے ڈھیلا ہونے کے بعد منی خارج ہو جائے۔ مذی یا ودی بکثرت خارج ہو اسکو بھی جریان کہتے ہیں۔

## عضو مخصوص کی لمبائی موٹائی:۔

مشت زنی یا اغلام بازی کے باعث عضو تناسل کی نشو نما رک جاتی ہے جس کی لمبائی موٹائی میں اضافہ ہو سکتا ہے کیونکہ ان بُری عادات کیوجہ سے عضو مخصوص کی صحیح پرورش رُک جاتی ہے اور رگوں میں پورا خون نہ پہنچنے سے اسکا تغذیہ پورا نہیں ہو پاتا۔ علاج معالجے سے یہ حالت بہتر ہو سکتی ہے مگر قدرتی شے کسی طور نہیں بڑھائی جا سکتی۔

**نسخہ نمبر 1:۔** کسی کھردرے کپڑے سے عضو مخصوص کو اتنا رگڑیں کہ وہ سُرخ ہو جائے پھر خشک جونک اور خشک خراطین بہت باریک کر کے تل کے تیل میں حل کر کے لگائیں اور اوپر پان یا بیدانجیر کا پتہ گرم کر کے باندھیں۔ روزانہ 2 تا 3 بار کریں۔

**نسخہ نمبر 2:۔** زفت رومی اصلی 3 ماشہ بہت باریک پیس کر روغن چنبیلی میں کھرل کر کے محفوظ رکھیں پھر عضوِ مخصوص کو رگڑ کر سرخ کر لیں تیل لگائیں اور پتا باندھیں۔ دِن میں 2 تا 3 بار کریں کچھ عرصہ متواتر استعمال سے ضرور فائدہ ہوگا۔

 

# (105)

## لذت جماع:۔

لذت کا کافی دارومدار عضو مخصوص کی تندرستی اور انتشار و امساک پر ہے۔ساتھ ساتھ جماع کے تجربہ ومہارت کا بھی عمل دخل ہے اسکے علاوہ عورت کے شہوانی مراکز کی تحریک مساس وغیرہ بھی لذت فراہم کرتے ہیں۔ان سب کے بغیر طبعی لذت پیدا نہ ہوگی، مرد اگر لذت سے محروم رہا تو عورت کو خاک لذت آئے گی۔بعض عورتوں میں خواہش ولذت کم یا بالکل نہیں ہوتی ایسے میں لذت کے لیپ لگانے کی ضرورت ہوتی ہے۔کچھ شوقین مزاج مرد وعورت معمول سے زیادہ لذت حاصل کرنا چاہتے ہیں وہ بھی یہ نسخہ استعمال کر سکتے ہیں۔

**نسخہ نمبر 1:۔** مازو سبز بے سوراخ 2 عدد لے کر بہت باریک پیس کر کپڑ چھان کرلیں۔قبل جماع عضوِ مخصوص پر گیلا کر کے تھوڑا سا لگالیں خشک ہونے پر جماع کریں۔اس سے عورت کی اندام نہانی میں خشکی پیدا ہوگی۔طرفین کو لذت حاصل ہوگی۔

**نسخہ نمبر 2:** بیر بہوٹی تازہ 3 ماشہ، روغن گل 1 تولہ میں ڈال کر تھوڑی دیر ہلکی آنچ پہ پکائیں تاکہ تھوڑی سی بھن جائے پھر اسکو کھرل میں ڈال کر حل کریں۔

قبل از جماع عضوِ مخصوص پہ لگا کر جماع کریں۔عضو میں خاص برقی رو پیدا ہوگی جو عورت کو پسند آئے گی خواہ عورت کتنی بھی عمر کی ہو اندام نہانی میں قسم کی حرارت پیدا ہوگی جو نوجوانی کی عمر میں ہوتی ہے۔

## سفوف جریان:۔

موصلی سفید، ثعلب مصری ہر 1 پاؤ سفوف بنا کر تخم ریحاں بریاں مسلم 1 پاؤ ملالیں۔روزانہ صبح 1/2 کلو دودھ میں ہلکی آنچ پہ پکائیں دودھ گاڑھا ہونے پر اتارلیں چینی ملا کر استعمال کریں ہفتہ میں فائدہ ہوگا مگر 40 روز کھائیں۔بڑے بڑے نسخوں سے فائدہ میں زیادہ مزہ میں نہایت بہت لذیذ ہے۔

# (106)

## جریان بسبب گرمی:۔

گوند کتیرا، گوند کیکر، موصلی سفید، موصلی سیاہ، ثعلب مصری، تالمکھانہ، کشنیز، تخم خرفہ، مغز کنول گٹہ، سنگھاڑا، الائچی سفید، کشتہ قلعی ہموزن کوٹ چھان کر ملالیں۔ شیر پیپل یا برگد میں کھرل کر کے سکھا کر محفوظ رکھیں 3 تا 6 ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ دیں۔

## کشتہ مرگانگ:۔

جریان کیلئے از حد مفید مذی کے اخراج کی زیادتی کو روکتا اور منی کو گاڑھا کرتا ہے۔ پیشاب کو زیادہ کرتا ہے، سوزاک میں مفید ہے، عورتوں میں سیلان الرحم کو بہت مفید ہے۔

قلعی، پارہ مصفیٰ ہر 3 تولہ، قلمی شورہ 8 تولہ پہلے قلعی کو لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر آگ پر پگھلائیں پھر اس میں پارہ ملا لیں اور کھرل کریں تھوڑا تھوڑا قلمی شورہ چٹکی ڈالتے رہیں حتیٰ کہ قلعی بہت باریک ہو جائیگی۔ کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے 10 سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر کسی برتن میں پانی بھر کر 5 تا 6 بار نتھار لیں تا کہ تمام قلمی شورہ نکل جائے۔ 1 رتی صبح شام ملائی یا مکھن میں رکھ دیں۔ بہت مفید و موثر ہے۔

## امساک و باہ ہومیو:۔

ایکسٹریکٹ کینی بس اینڈیکا (بھنگ)، ایکسٹریکٹ نکس وامیکا (کچلہ) ہر 15 گرین، ایکسٹریکٹ ارگٹ 1 ڈرام تینوں کو ملا کر 40 گولیاں بنالیں اور صبح شام بعد غذا ایک گولی دیں۔ خوب بھوک لگانے، اعصاب کو قوت بخشنے باہ و امساک، چستی و چالاکی پیدا کرنے کیلئے ہے۔

## باہ اور انڈے:۔

انڈے کی زردی سفیدی سے زیادہ بہتر ہے۔ انڈے کو تل کر کھانے سے اسکا مقوی وضروری جوہر جل جاتا ہے لہٰذا ہاف بوائل انڈے پہ ریگماہی، نمک سیندھا، مرچ سیاہ، دارچینی باریک پیس کر اوپر چھڑک کر کھائیں۔ اوپر سے گرم دودھ پی لیں۔ عجیب وغریب فائدہ ہوگا، ہمیشہ سردیوں میں کھائیں۔

# (107)

## انڈا حلوہ باہ عجیب:۔

جن لوگوں کو بوقت جماع دل میں جماع کی خواہش کے باوجود عضو مخصوص میں ڈھیلا پن آ جائے اور جسکی وجہ سے جماع نہ کر پائے، یہ حلوہ بہت مفید ہے۔ دماغ و گردوں کی کمزوری، خون و منی کی کمی کی شکایت دور کر کے منی و باہ کر بڑھانے میں عجیب و غریب ہے۔

مغز بادام مقشر 10 تولہ کو 1/2 کلو پانی میں خوب گھوٹ کر پھر 1/2 کلو مصری ڈال کر آگ پر چڑھا دیں اور قوام تیار کر لیں پھر اسمیں 25 انڈوں کی اُبلی زردیاں نکال کر ملا لیں پھر 25 ورق نقرہ اور خوشبو کیلئے تھوڑا سا کیوڑہ بھی ملا کر ڈنڈے کونڈے سے 5 منٹ تک برابر گھوٹیں اور محفوظ کر لیں۔ 2 تا 4 تولہ صبح نہار منہ کھا کر گرم دودھ کا گلاس پی لیں۔

## ذکاوت، مذی کا ہومیو علاج:۔ ''سلیکس نگرا''

عضو تناسل میں حد سے زیادہ جوش اور معمولی خیال سے شہوت زور پکڑنے والی حالت کو اعتدال پہ لے آتی ہے۔ غدہ منی میں سوزش، ورم کیوجہ سے مذی وغیرہ بکثرت خارج ہوتی ہے۔

## ذہنی ذکاوت مگر عضو کمزور:۔

جماع کی خواہش معمول سے زیادہ مگر عضو مخصوص کام نہ دے، جریان، احتلام بے خواب، منی کی کمزوری اور نامردی کو بے نظیر جس میں عضو تناسل ڈھیلا بے جان ہو۔ ذرا سا خیال سے ذکی الحس اعضاء انتشار دے کر عضو تناسل ست و ڈھیلا ہو جانے کو بہت مفید ہے۔

کیلیڈیم سیگوئم 3 تا 6 قطرے دن میں 3 تا 4 بار پانی میں ملا کر دیں۔

## حیرت انگیز باہ:۔

ہڑتال 1 پاؤ، پارہ 1/2 پاؤ، شنگرف، گندھک آملہ سار ہر 5 تولہ، مالکنگنی 1/2 1 چھٹانک لیں۔ گندھک اور پارے کو دو روز متواتر کھرل کر کے پھر ہڑتال اور شنگرف بھی ملا کر خوب کھرل کر کے سرمہ بنا لیں۔ 9 ماشہ روزانہ چنے کے آٹے میں ملا کر جوان تیار بکری جو تازہ بیاہی ہو کو کھلائیں۔ روزانہ 1/2 ماشہ بڑھاتے جائیں تازہ دودھ فوراً پی لیں۔ (یہ 40 روز

(108)

تک یہ ترکیب جدید وعجیب ہے)

اگر بکری کمزور ہوجائے تو اس کا گوشت بھی کھائیں پرانے حکیم بڑے بڑے امراؤ رئیس جاگیرداروں کیلئے تجویز کرتے تھے۔

## طلاء ملذذ:۔

عقرقرحا، سہاگہ خام، کافور تینوں ہموزن کو شہد میں خوب کھرل کر کے عضو پہ لگائیں گھنٹہ بعد کپڑے سے صاف کر کے جماع کریں۔

## عضوِ مخصوص اور عورت:۔

عام طور پر یہ غلط تاثر پایا جاتا ہے کہ عورت عضو کی لمبائی، موٹائی کو پسند کرتی ہے۔ عورتوں میں شرمگاہ سے رحم تک مہبل کی لمبائی 3 تا 5 انچ ہوتی ہے۔ کچھ نازک اندام عورتوں کیلئے عضو کی طوالت اور موٹائی تکلیف دہ ہوتی ہے۔ جس وجہ سے وہ مباشرت سے تنفری کا شکار ہوجاتی ہے۔ البتہ سیلان الرحم (لیکوریا) یا بچوں کی پیدائش سے مہبل کی لچک کم ہوجاتی ہے تو جنسی ضرورت کے تحت عضو مخصوص پر مہبل کی دیوار پھیل جاتی ہے ایسے میں عضو مخصوص کی تندی، سختی اور مضبوطی عورت کیلئے پسندیدہ شے ہے۔

## خیالات کا باہ پر اثر:۔

انسان کے دل و دماغ میں جو بھی خیال پیدا ہوتے ہیں اسکے اثرات فوراً ہماری صحت قبول کرتی ہے۔ خیالات کی لہریں دماغ سے گزر کر ہر عضو کو متاثر کرتی ہیں، یہ تحریک مثبت بھی ہوسکتی ہے اور منفی بھی جب ہمارے اوپر غصے نفرت یا انتقام کے جذبات حاوی ہوتے ہیں تو ہمارے پورے جنسی نظام میں ایک ہیجانی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے بدن میں کپکپاہٹ ،تھرتھراہٹ پیدا ہوجاتی ہے اسی طرح جب ہمارا دماغ کسی جنسی مسئلہ کی سوچ وفکر کی آمادگاہ

 

(109)

بن جاتا ہے۔تو ہمارا جسمانی نظام اسکے تابع ہو کر مثبت یا منفی نتائج کا اظہار کرتا ہے۔منفی خیالات اور بُری سوچ ہمارے اندر افسردگی، کم ہمتی، بزدلی و نامردی پیدا کرتی ہے جو جنسی نظام پر بُری طرح اثر انداز ہو کر قوتِ شہوانیہ کو مغلوب کر دیتی ہے اسطرح کبھی کبھی مردانہ قوت گم یا معدوم ہو جاتی ہے اور جماع کی صلاحیت سلب ہو جاتی ہے۔

## عورت اور شہوت:۔

عورت فطری طور پر شہوت پرست نہیں ہوتی البتہ مرد اپنی ہوس پرستی سے مغلوب ہو کر عورت کے خوابیدہ جذبات کو ایک سطح سے زیادہ بیدار کر دیتے ہیں مگر پھر مرد کثرتِ جماع سے کمزور ہو جائے تو عورت کی بڑھی ہوئی شہوانی طلب کو پورا نہ کر سکے گا اور سخت شرمندگی اٹھانا پڑتی ہے لہٰذا مرد کو چاہیے کہ جماع میں اعتدال سے کام لے تا کہ اپنی اور عورت کی پامالی نہ ہو۔

## عضوِ مخصوص کی ساخت:۔

عضوِ مخصوص میں کئی رگیں اور اعصاب ہوتے ہیں بوقت انتشار سینکڑوں باریک باریک رگوں میں خون بھر کر عضوِ مخصوص کو جماع کیلئے خاص شکل دیتا ہے۔جوانی کی بداعمالیوں اور اعصابی کمزوری سے عضوِ مخصوص کی نازک ساخت کا کافی نقصان پہنچتا ہے۔جو ذکاوت حس، سرعت انزال اور قلت انتشار کا موجب بنتا ہے۔

## نامردی کے اسباب:۔

**1: مشت زنی:** یہ بہت عام سبب ہے مریض اپنی جوانی کی تباہی کی ابتداء اس سے کرتا ہے۔مشت زنی اور اغلام بازی کی حرکات سے عضو اور جسمانی اعصاب وعضلات کو ناقابل تلافی نقصان پہنچتا ہے۔جو مریض کو نامرد بنا دیتا ہے۔

**2: احتلام:۔** قدرتی احتلام کے برعکس زیادہ عرصہ تک کثرت سے احتلام کا ہوتے رہنا نامردی کا سبب بنتا ہے۔

# (110)

**3: جریان:۔** بوقت پیشاب یا ویسے چلتے پھرتے منی کا بہتے رہنے کی تکلیف بھی ضعف باہ کا سبب بنتی ہے کیونکہ اسکے باعث عمدہ گاڑھی اور طبعی منی پیدا نہیں ہوسکتی اگر ہوتی ہے تو جسم میں رُک نہیں سکتی۔

**4: غدہ مذی:۔** اس سے جو رطوبت پیدا ہوتی ہے وہ شہوت اور نعوظ کے وقت نکلتی ہے مگر غدہ مذی کے امراض جیسے اسکی سوزش وورم سے مذی شہوت بلا شہوت بار بار نکلتی ہے۔ جسکا نتیجہ بھی نامردی ہوسکتا ہے۔ جو لوگ سائیکل، بائیک یا گھڑ سواری زیادہ کرتے ہیں، ان میں رگوں پر دباؤ اور رگڑ سے غدہ مذی میں سوزش پیدا ہو کر سرعت انزال اور ضعف باہ ہو جاتی ہے۔

**5: سوزش پیشاب نالی:۔** پرانے سوزاک، مشت زنی، اغلام، گردے ومثانے سے ریت کے اخراج وغیرہ سے پیشاب کی نالی کی سوزش بڑھ جاتی ہے جو جریان منی و مذی اور سرعت انزال کا مرض پیدا کرتی ہے۔

**6: آتشک وسوزاک:۔** بازاری عورتوں سے بدکاری، اغلام بازی وغیرہ سے پیدا شدہ آتشک وسوزاک جیسے امراض کے اثرات بد کے باعث مردانہ کمزوری واقع ہوجاتی ہے اور مریض کی منی کے اولاد پیدا کرنے والے کیڑے مر جانے سے اولاد پیدا نہیں ہوتی۔

**7: ورم پیشاب نالی:۔** خیزش، انفیکشن وغیرہ کی وجہ سے پیشاب کی نالی میں ورم یا خرابی پیدا ہونے سے جھوٹی شہوت کا غلبہ طاری رہتا ہے جسکے نتیجہ میں نامردی کا مرض پیدا ہوتا ہے۔

**8: عضو مخصوص کی خرابیاں:۔** عضو مخصوص کا چھوٹا پن، پتلا پن یا ٹیڑھا پن جیسی علامات بہت عام

 

(111)

ہیں۔مشت زنی،اغلام اور کثرتِ جماع سے عضو کے پٹھوں میں کمزوری سے ڈھیلا پن اور رگوں میں جمے خیزشی مادوں سے شہوت کاذب کا پیدا ہونا نامردی لاتا ہے۔

**9: خصیوں کا غیر طبعی ہونا:۔** کثرتِ جماع،مشت زنی یا کسی خرابی کی وجہ سے خصیے چھوٹے رہ جائیں تو جماع کی خواہش اور طاقت کسی قدر کم ہوجاتی ہے۔خصیے قدرتی طور پر بھی چھوٹے رہ جاتے ہیں اور بعض کا صرف ایک خصیہ ہوتا ہے۔

**10: اعضائے رئیسہ کی کمزوری:۔** عام جسمانی یا اعضائے رئیسہ کی کمزوری بھی قوت باہ کیلئے مضر ہے کیونکہ خون کی کمی سے منی کی پیدائش کم ہوجاتی ہے۔عصبی مرکز کی کمزوری یا ہاضمہ کی زیادہ خرابی وغیرہ سے نامردی لازمی طور ہوجاتی ہے۔

بڑھاپے کی شروعات کے ساتھ ہی قوت باہ کمزور ہونا شروع ہوجاتی ہے۔جو مختلف لوگوں کو عمر کے مختلف حصوں میں ہوتی ہے۔

**11: کثرت جماع:۔** اس فعل کی لذت کی وجہ سے بکثرت کرنے سے مردوں کی اکثریت نامردی کا شکار ہو جاتی ہے اور مرد کے بالغ ہونے سے پہلے جماع کرنے سے زیادہ کوئی چیز مردانہ طاقت کیلئے تباہ کن نہیں۔

**12: تجرّد:۔** بروقت شادی نہ کرنے اور جماع کے بالکل نہ کرنے سے بھی نامردی ہوسکتی ہے کیونکہ عضو مخصوص بیکار رہنے سے چھوٹا پڑ جاتا ہے۔یہ قدرتی بات ہے کہ اگر کسی عضو سے کام نہ لیا جائے تو امتدادِ زمانہ عمل ارتقاء کے دوران اس کو بیکار کردیتا ہے۔

**13: عورت:۔** بیوی کے بدصورت ہونے یا عورت کے جسمانی طور پر کمزور و لاغر ہونے یا بہت حسین و بارعب ہونے کی وجہ سے ذہن جماع کو قبول نہیں کرتا،اسکے علاوہ اغلام بازی کے شوقین،جنسِ مخالف سے تنفر کے باعث جماع پر قدرت نہیں رکھتا۔

 

(112)

**14: مخمرات:۔** کچھ لوگ عارضی امساک وقوت کیلئے یا عادتاً چرس، افیون، شراب، تمباکو وغیرہ استعمال کر کے خود کو مستقل طور پر نامرد بنا لیتے ہیں اسکے علاوہ دھنیا، کافور، برومائیڈ، اور خشخاش وغیرہ بھی مرکز جماع کو بے حس کر دیتے ہیں جس سے کمزوری ہو کر نامردی پیدا ہو جاتی ہے۔

**15: محرکات:۔** ایسی گرم مزاج ادویات یا اغذیہ جیسے کشتہ جات (سنکھیا، کچلہ، تانبا وغیرہ)، مچھلی، انڈا، شہد، گوشت وغیرہ کے بکثرت استعمال سے شروع میں تو قوت باہ میں جوش ہوتا ہے اور آخر میں جماع کے مراکز ان کی تحریک سے تھک جاتے ہیں اور اعصاب کی کمزوری نامردی کی ابتدا ہے۔

**16: دیگر بیماریاں:۔** کچھ جسمانی بیماریاں جیسے ذیابیطس، ٹائیفائیڈ، کن پیڑے، ہیپاٹائیٹس ملیریا، خناق وغیرہ سے اعصابی وعضلاتی نظام متاثر ہونے سے نامردی ہو سکتی ہے۔ سخت دائمی قبض بھی قوت باہ کو کمزور کرتی ہے۔

**17: موٹاپا:۔** یہ مرض تیزی سے بڑھ رہا ہے۔ زیادہ کھانے، بھرے پیٹ جماع کرنے، ہر وقت بیٹھے رہنے اور ورزش نہ کرنے والے دوسروں کی نسبت سرعت انزال اور مردانہ کمزوری کا جلد شکار ہو جاتے ہیں۔

**18: ذہنی اسباب:۔** جو لوگ سخت دماغی کام کرتے ہیں انکی قوت باہ بھی کمزور ہو جاتی ہے کیونکہ علمی تخیلات جنسی مراکز کے فعل میں رکاوٹ پیدا کرتے ہیں۔ شرم، غم، غصہ، خوف یا درد وغیرہ جیسے دماغی محسوسات اور دن رات کاروبار میں مگن و مشغول افراد کے حسی اعصاب میں شہوت کے جذبات نیم مردہ ہو جاتے ہیں۔ مرض وہم کا نتیجہ بھی نامردی ہے۔

## انڈا حلوہ برائے قوت باہ:۔

دیسی انڈے 20 عدد ابال کر تمام زردیاں نکال کر شہد 25 تولہ میں قوام کر کے اچھی طرح حل کر لیں۔ عقرقرعا

 

# (113)

لونگ، سونٹھ ہر 34 تولہ باریک کر کے ملالیں تھوڑے سے عرق کیوڑہ میں زعفران 3 ماشہ حل کر کے بھی ملالیں۔ بقدر 1 تولہ صبح شام خالی پیٹ دیں۔

## باہ عجیب:۔

قوتِ باہ کیلئے سم الفار (سنکھیا) لاجواب چیز ہے مگر زہریلا ہوتا ہے اسلیے اسکا استعمال کرانا ہر ایک کے بس کی بات نہیں مگر اس طریقہ سے بے ضرر ہو جاتا ہے۔ سم الفار سفید باریک پیس کر بمقدار 2 رتی انگارہ آتش پہ ڈال دیں جیسے ہی دھواں اُٹھے ایک خالی گلاس اس پر اوندھا رکھ دیں دھواں گلاس میں جم جائیگا اس میں گرم دودھ ڈال کر پی جائیں۔ لال مرچ اور کھٹائی سے پرہیز رکھیں۔

یاد رکھیں:۔ سم الفار کا دھواں انتہائی خطرناک ہوتا ہے، چہرہ آنکھیں اور سانس بچائیں۔

## جریان منی:۔

منی کا اخراج پاخانہ کرتے وقت، ذرا زور لگانے یا ویسے ہی ہونا جریان کہلاتا ہے۔ اسکا سبب قبض، ہضم کوخرابی، منی کا پتلا پن وغیرہ ہے پہلے اسکا تدارک کیا جائے۔ ہومیوپیتھی میں اسکے لیئے ایسڈ فاس Q کے 10 قطرے تھوڑے سے پانی میں ملا کر ہر غذا کے درمیان میں استعمال کریں بہت مفید ہے بھوک بڑھاتا ہے۔

معجون آرد خرما (کسی اچھے مطب کی بنی ہوئی) 100 گرام میں کشتہ قلعی 2 ماشہ ملا کر صبح شام خالی پیٹ استعمال کریں۔

## سوزاک کی وجہ سے نامردی:۔

(ہومیو) شہوت اگر ہو مگر عین موقع پر ختم ہو

ایگنس کاسٹس کی اونچی خوراک دیں۔

☆ **مکمل نامردی:۔** خواہش نفسانی بالکل نہیں، شہوانی خیالات سے بھی اور عورت کے قریب جانے سے بھی شہوت نہیں ہوتی۔ عضو ڈھیلا ڈھالا ہو کیلئے (نیوفرلیٹم مدر ٹنکچر)

 

# (114)

☆ شہوت کاذب مگر بوجہ جلق، نامردی، جسم ملتے ہی فوراً انزال (کاربونیم 3x دیں)

☆ **سلینیم :۔** شہوت کم یا دیر سے جبکہ انزال جلد ذہنی ذکاوت زیادہ مگر عملاً نامردی، مذی کا اخراج، مادہ بالکل پانی کیطرح 1 لاکھ طاقت کی ایک خوراک یا 3x یا 6x دن میں 4 بار دیں۔

☆ **آرکائی نیم :۔** بوجہ بڑھاپا جنسی کمزوری میں دیں۔

☆ **لائیکو پوڈیم :۔** کوئی بوڑھا جو صحبت کے وقت خود کو ناکارہ محسوس کر کے شرمندہ ہو، 1 لاکھ طاقت کی خوراک چند یوم میں جبکہ جلق یا کثرت جماع میں مبتلا نوجوان صرف ایک خوراک کھالینے سے مباشرت کے قابل ہوجاتے ہیں۔

☆ **سلیکس نائیگرا :۔** (مدرٹنکچر) ذکاوت حس کو اعتدال پر لا کر قوت باہ بڑھاتا ہے۔

کثرتِ احتلام، جلق کے مریضوں کیلئے بھی مفید، 20 قطرے پانی میں ملا کر دن میں 3 بار دیں۔

☆ **ایسڈ فاس :۔** (مدرٹنکچر) عام جسمانی، جنسی اور دماغی کمزوری میں مفید، جریان، احتلام کو مفید تب کہ اگر خود سے منی کا کسی طرح اخراج نہ کیا جائے۔

☆ **یوہمبنیم (جرمنی) :۔** نامردی اور امساک کیلئے :۔ 10 تا 20 قطرے پانی میں ملا کر دن میں 3 بار، اگر پیشاب ہمراہ جلن ہو تو کچھ دن بند کر کے پھر تھوڑی مقدار میں لیں۔

☆ **ڈامیانہ :۔** (مدرٹنکچر) بوجہ اعصابی کمزوری، جنسی کمزوری کو مفید ہے، کرم منی کی کمزوری اور کمی دور کرنے کیلئے 10 تا 15 قطرے دن میں 3 بار دیں۔

☆ **ایونیا سٹائیوا :۔** کثرتِ جماع، جریان، رقت، جلق سے پیدا اعصابی کمزوری اور نامردی و بے خوابی دور کرے 15 قطرے دن میں 3 بار دیں۔

 

## (115)

☆ اوری گینم : (مدرٹنکچر)15 قطرے دن میں 3 بار دیں مشت زنی چھڑانے کو اکسیر ہے۔

☆ فاسفورس:۔ 1M کی خوراک کے بعد نتیجہ کا انتظار کریں۔اگلی خوراک 3 تا 4 ہفتہ بعد دیں۔جماع کی نہ رُکنے والی خواہش مگر شہوت کمزور اور سرعت انزال کو مفید۔

☆ کالی بروٹیئم :۔(6x) دن میں 3 تا 4 بار دیں۔خصوصاًرات کو شدید شہوت جو نیند خراب کرے اور حد سے بڑھی نفسیاتی خواہش کنٹرول کرے۔

### سرعت انزال بسبب رقت منی:۔

ثعلب مصری،موصلی سفید انڈیا،لہسوڑیاں،ستاور ہر 100 گرام،چھلکا اسپغول 300 گرام سفوف بنا کر 4 گرام صبح شام خالی پیٹ دیں (اگر ذکاوت حس بڑھی ہو تو) الائچی اور طباشیر ملالیں۔

### مقوی وممسک:۔

گوگل،گل سپاری،ناگیسر،مازو،مصطگی رومی،جوز بوا،بساسہ،الائچی خورد،اجوائن خراسانی،موچرس،طباشیر،افیون ،زعفران ہموزن سفوف بنا کر بقدرِ نخود گولیاں بنالیں۔

### مقوی اعصاب:۔

اذراقی مدبر،لونگ،جائفل،جلوتری،عقرقرعا،ریگ ماہی ہر 2 تولہ،اجوائن خراسانی،دھتورہ،جند بیدستر،افیون،زعفران ہر 1 تولہ سفوف بنا کر گولیاں بنالیں 1 صبح شام دیں۔

### سوزاک کیلئے:۔ (اعصابی غدی ملین)

پیشاب کی جلن،رکاوٹ،خون پیپ کی آمیزش،مدربول،مولد رطوبات اور سوزاک کیلئے تریاق ہے۔
قلمی شورہ،ریٹھا،گندھک آملہ سار ہموزن لے کر نصف سے 2 ماشہ یا حسب ضرورت دیں۔

# (116)

## جریان کیلئے:۔ (عضلاتی اعصابی ملین)

دافع کثرت رطوبات وقبض، زکام، محرک قلب، مقوی معدہ وامعاء ہے۔

کرنڈ، ستاور، ہلیلہ سیاہ بریاں ہموزن سفوف بنا کر 1 سے 3 ماشہ ہمراہ قہوہ (لونگ، دارچینی) دیں۔

## احتلام کیلئے:۔ (غدی اعصابی ملین)

پرانا احتلام بھی چند دنوں میں ٹھیک، کا سر ریح اور ملین ہے۔

نمک طعام 50 گرام، سنا مکی 100 گرام سفوف بنا کر نصف سے دو ماشہ تک دیں جس سے 1 یا 2 پاخانے آجائیں۔

## سرعت انزال کیلئے:۔ (اعصابی غدی ہے)

حقیقی سرعت انزال منی کی کمی اور پتلے پن کی وجہ سے ہوتا ہے لہٰذا مولد ومغلظ منی غذائیں اور دوائیں دیں۔

یہ نسخہ مولد ومغلظ منی ہے۔ گرم منی کی کمی بوجہ رقت وکمی کو دور کرتا ہے۔

موصلی سفید، موصلی سیاہ، ثعلب مصری، تالمکھانہ، مغز بنولہ، چھلکا اسپغول ہموزن۔ مقدار خوراک: 6 سے 9 ماشہ دن میں دو بار ہمراہ گرم دودھ خالی پیٹ دیں۔

## امساک کیلئے:۔

سرعت انزال بوجہ رقت

افیون خالص 1 تولہ، پھٹکری 9 تولہ کڑاہی میں پھٹکری ڈال کر پگھلالیں پھر افیون درمیان میں رکھ کر چمچ سے ہلاتے رہیں جب دونوں خشک ہوجائیں تو دونوں پیس کر محفوظ کرلیں کیپسول میں بھر صبح شام دیں۔

## مقوی باہ وامساک:۔

چھوہارہ، پستہ ہر 1 چھٹانک، افیون 3 ماشہ، زعفران 2 ماشہ لے کر چھوہارے کھالی کر کے بقیہ تینوں دوائیں آپس

میں ملا کر کھرل کر کے دیسی گھی میں بریاں کرلیں اور شہد ملا لیں معجون تیار ہے۔
مقدار خوراک: آدھ چمچ صبح شام کھانے کے گھنٹہ بعد دیں۔

## ممسک، ملذذ ومقوی اعلیٰ درجہ:۔

زعفران، ریگماہی، جلوتری ہر 20 گرام، جوزبوا 10 گرام، کشتہ نقرہ 5 گرام، مشک خالص 1/2 1 گرام، زہر مہرہ 1 گرام سفوف بنا کر عرق پان میں کھرل کر کے بقدرِ نخود گولی بنا کر جماع سے گھنٹہ پہلے خالی پیٹ ہمراہ دودھ دیں۔

## طلاء مخدر:۔

یہ طلاء عضو کی جلد میں بے حسی پیدا کرتا جریان اور احتلام کو فائدہ کرتا ہے۔
نسخہ: بینتھی لیٹڈ اسپرٹ 5 تولہ، افیون خالص، ایکسٹریکٹ بیلاڈونا ہر 3 ماشہ سب کو کھرل کر کے دو تین دن دودھ میں رکھیں بوقت ضرورت پھریری سے عضو پر لگائیں۔

## طلاء ملذذ:۔

یہ طلاء جماع کے وقت لذت پیدا کرتا ہے۔
عقرقرعا، سہاگہ خام، کافور تینوں ہموزن لے کر سرمہ کی طرح کھرل کریں۔ طریقہ استعمال: بقدرِ ضرورت شہد میں ملا کر طلاء کریں اور گھنٹہ بعد کپڑے سے صاف کر کے صحبت کریں۔

## حب جریان:۔

یہ گولیاں جریان، رقت اور سرعت، چہرے کی بے رونقی وضعف اعصاب وغیرہ کو دور کرتی ہیں۔
جائفل، جلوتری، مازو، اسپند، مصطگی، ناگیسر، موچرس، تج، گل سپاری، چھالیا، دانہ الائچی خورد، طباشیر، اجوائن خراسانی، افیون، زعفران ہر 4 تولہ سفوف بنا کر لعاب اسپغول سے نخودی گولیاں بنالیں۔ ایک گولی صبح شام ہمراہ دودھ دیں۔

# (118)

## حلوائے بیضہ مرغ:۔

نہایت لذیز،خوش ذائقہ اورتقویت باہ کے لئے نہایت مفید ہے۔

بیضہ مرغ 11 عدد،روغن گاؤ،کوزہ مصری ہر 1/2 کلو،زعفران 2 ماشہ،مشک 1 ماشہ پہلے گھی میں انڈوں کی زردی سفیدی خوب حل کریں پھر نرم آنچ پر چڑھا کر مصری ملا کر خوب جلد جلد چمچ چلائیں جب پکنے کے قریب ہو جائے تو زعفران و مشک عرق گلاب میں حل کئے ہوئے بھی شامل کر دیں۔ یہ حلوہ روزانہ تین تولہ تک یا جس قدر ہضم ہو سکے استعمال کرائیں۔

## سفوف سرخ سوزاکی:۔

یہ سفوف سوزاک میں پیشاب کی جلن کو دور کرتا ہے اور پیپ بند کرتا ہے۔

گیرو،پھٹکری بریاں ہر 1 تولہ پیس کر کچی کھانڈ 2 تولہ ملا کر محفوظ رکھیں



 

(119)

# عورتوں کی بیماریاں

## 1: مانع حمل وساقط ضماد:۔

مانع ہے مگر باعث لذت

عقر قرعا، زنجبیل مثل سرمہ پیس کر شہد کف گرفتہ میں ملا کر آلہ تناسل پر ملیں، خشک ہونے پر صاف کر کے جماع کریں۔

## 2: جلد انزال نسواں:۔

عورت کو جلد انزال کرا کے باعث اولاد ہو۔

سیماب تولہ، سہاگہ، کافور ہر 2 تولہ باریک پیس کر شہد 1/2 پاؤ میں ملا کر حشفہ سمیت عضو مخصوص پر طلاء کر کے مباشرت کریں۔

## 3: مدر حیض:۔

مصدقہ، آزمودہ، مجربہ حکیم عبدالغفار غفاری راولپنڈی

شنگرف عمدہ اور نمک سفید ہموزن خوب کھرل کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔ ایام کے دوران 1/2 نمبر کیپسول ہمراہ دودھ 7 دن دیں۔

## 4: اخراج نفاس کیلئے:۔

بقول حکیم نذر حسین چوہدری مجرب ہے

بعد ولادت نفاس مکمل طور پر نہ ہو پیٹ بسبب فاسد مادوں اور خون کے پھول جائے۔

گودہ املتاس 1 چھٹانک کو سبز مکو کے پانی ایک پاؤ میں دھیمی آنچ پر جوش دے کر نصف کر لیں پھر چھان کر دیسی گھی 2 چمچ مکس کر کے تین خوراکیں بنالیں۔ تین روز پلائیں اور شیاف بھی رکھیں۔

# (120)

## 5: لیکوریا کیلئے:

مجرب حکیم نیاز احمد مرزا

لودھ پٹھانی، سفید چنے کا سفوف ہموزن ایک چمچ صبح دو پہر رات ہمراہ پانی لیں۔

## 6: اٹھرا کی نشانی:۔

بیان:۔ حکیم صوفی محمد رفیق اللہ آف گلبہار چپراڑ روڈ

جس عورت کو اٹھرا کے مرض کا شبہ ہو اسکا دودھ پیالی میں ڈال کر اسمیں چند مکوڑے ڈالیں اگر کیڑے مر جائیں تو اس عورت کو مرض اٹھرا ہے کیونکہ اس مرض میں عورت کا زہریلا خون دودھ کو بھی زہریلا بنا دیتا ہے۔

## 7: زیادتی حیض:۔

مشتاق حسین ہاشمی

ماجو، کتھ سفید ہموزن سفوف بنا کر 1 ماشہ صبح دو پہر شام استعمال کرائیں۔

## 8: مبکر:۔

از سید مشتاق حسین ہاشمی

پھٹکری سرخ توے پر بریاں کر کے اسمیں دیسی مرغ کا خون خشک کر لیں۔ تنگی کرے گا اور لگانے پر بوجہ سرخی خون نکلتا محسوس ہوگا۔

# (121)

## 17: لیکوریا اعصابی:۔

سردی کا لیکوریا لیسدار، کپڑا اکڑ جائے، داغ کم یا بالکل نہیں پڑتا، جلن نہیں ہوتی۔

زیرہ سفید، دھنیا ہر 1 تولہ، اسگند 2 تولہ، چینی 4 تولہ سفوف بنا کر 1 تا 2 ماشہ دیں۔

## 18: لیکوریا حار:۔

گرمی کا لیکوریا، کثرت طمث، استحاضہ:۔

زاج بریاں 10 تولہ، گیرو 5 تولہ، کشتہ صدف 4 تولہ سفوف بنا کر 2 رتی دیں۔

## 19: لیکوریا حار:۔

گرمی کا لیکوریا و کثرتِ طمث، رنگ بھسہ، کیلشیم کی کمی کیلئے مجرب ہے۔ برگ مغیل ہمراہ کلذانہ (چونہ پاؤڈر پلیٹ میں بچھا کر دودھ سے تر کر کے خشک کریں اسطرح تین بار کریں) ہموزن بمقدار 1 تا 3 ماشہ دیں۔

## 20: تحفۃ النساء:۔

کنوار پن کا لیکوریا، درد طمث، ورم رحم، منہ چوسنی، رنگ بھسہ

ریوند خطائی 4 تولہ، پنجال موش (چوہے کی میگنیاں) 1 تولہ، نبات 5 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1/2 1 ماشہ صبح دوپہر شام دیں۔

## 21: کنوار سیلان:۔

کنوار پن کا لیکوریا، حیض سرد سے آئے، نلوں میں درد اور بوجھ ہو۔

چوہے کی میگنیاں 1 تولہ، مصری 2 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں۔

(122)

## 22: احتباس طمث:۔

کی مایہ ناز دوا جو بوجہ ریاحی و بارد کیلئے ہے۔

بالچھڑ، کلونجی، خردل، مرکی، ابہل ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 2 ماشہ ہمراہ قہوہ یا گرم پانی دیں۔

اگر موٹاپا، چربی رحم، لیکوریا بارد ہو تو ہمراہ دیں۔ حب بلادر 1 تولہ، حنظل 3 تولہ، خردل 2 تولہ نخودی گولی بنا کر صبح دوپہر شام دیں اگر موٹاپا زیادہ ہو تو 2 گولیاں بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

## 23: احتباس طمث:۔ (دیگر)

عدم طمث، لیکوریا، ریح قبض، 3 ماہ کا کورس زنانہ بانجھ پن ختم، رحم مکمل صاف

ابہل، حنظل ہر 1 تولہ خردل 2 تولہ، بالچھڑ 4 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 4 رتی تا 3 ماشہ استعمال کرائیں۔ اگر خشکی زیادہ ہو تو گھی استعمال کرائیں۔

## 24: دوائے حیض:۔

حیض کی جملہ خرابیاں، خون کی صفائی کیلئے:۔

گندھک مصفی 5 تولہ، مگاں 3 تولہ، نمک سیندھا، فلفل گرد، نمک سیاہ ہر 2 تولہ، سونٹھ 1 تولہ سفوف بنا کر آب لیموں سے گولیاں بنا کر صبح دوپہر شام رات دیں۔

## 25: دوائے حیض:۔

حیض کی جملہ خرابیاں، مصفی خون

گندھک مصفٰی کر کے 1، 2 تا 3 رتی استعمال کرائیں۔

## 26: طمث حار:۔

حیض کی بے قاعدگی، گرمی، چہرہ زرد، آنکھیں زردی مائل، زبان پیلی

(123)

## 9: اولادنرینہ،اٹھرا کیلئے:۔

(حکیم عبدالحلیم)

**پہلا مہینہ:**۔ کالی زیری اصلی،مرچ سیاہ،سونٹھ ہموزن سفوف بنا کرصبح دوپہر شام 1 ماشہ ہمراہ پانی استعمال کریں۔

خوراک:۔ (ناشتہ) صبح ہاف بوائل انڈے،آملہ کامربہ،ہریڑ کامربہ، تمے کامربہ،ادرک کامربہ،خشک روٹی

(دوپہر) پرندوں،بکرے کا گوشت ہمراہ خشک روٹی،سرد خشک سبزیوں کا سالن ہمراہ دہی کی لسی۔

چٹنی:۔ انار دانہ،پودینہ،املی،دھنیا،کالی مرچ اور سونٹھ بنا کرکھانوں کے ساتھ۔

(رات) پرندوں،بکرے کا گوشت ہمراہ خشک روٹی،سرد خشک سبزیوں کا سالن ہمراہ دہی کی لسی۔

گرم قہوے میں انڈا پھینٹ کر رات سوتے وقت دیں۔

## 10: اولادِ نرینہ کا سنیاسی نسخہ:۔

(از حکیم عبدالحلیم)

بکری کے پہلے پہلے جنے بکرے کا ناڑ وخشک کر کے پیس لیں اور 1 ماشہ لیکر شہد میں ملا کر بطور گھٹی بچی کو کھلائیں اس لڑکی کی نسل میں لڑکی نہ پیدا ہوگی (انشاءاللہ)

## 11: اولادِ نرینہ:

معین حمل،مقوی رحم:۔ از حکیم عبدالحلیم

(حمل ٹھہرانے کیلئے) برادہ دندان فیل اصلی،داڑھی پیپل،تخم شولنگی ہر 4 تولہ،رحم خرگوش خشک سفوف کردہ،ناگیسر ہر 1 تولہ،کستوری 3 ماشہ باریک سفوف تیار کر کے 4 ماشہ ہمراہ قہوہ صبح دوپہر شام استعمال کریں اور 4 دن بعد جماع کریں۔

(اولادنرینہ کیلئے) ایک کیپسول صبح شام حمل کے چوتھے ماہ سے شروع کریں۔

 

(124)

## 12: اولاد نرینہ:۔

حکیم بابر علی بھٹی

مورنگی 5 عدد، کستوری 1 ماشہ، ماجودانہ، تخم بھنگ 3 ماشہ، تخم شولنگی 6 ماشہ، پرانا گڑ حسب ضرورت گولی بنانے کیلئے مورنگی کو برتن میں رکھ کر آگ لگا دیں بقیہ بھی ہمراہ پیس کر گولیاں بنالیں۔صبح شام یا ایک روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔

## 13: بچہ تندرست، حاملہ صحت مند:۔

(حکیم بابر علی بھٹی)

کشتہ سنکھ لیکر، بچہ سائیز کیپسول میں بھرلیں۔ایک روزانہ شام 5 بجے ہمراہ دودھ دیں۔

## 14: حاملہ کا دل خراب وبھوک کیلئے:۔

(حکیم بابر علی بھٹی)

سماق دانہ 200 گرام، زرشک، دھنیا، اناردانہ ہر 50 گرام، نمک سانبھر 25 گرام تیاری:۔سماق دانہ کو مسل کر بیج پھینک دیں پھر پسائی کرلیں۔

## 15: لیکوریا:۔

زاج خام، مازو، سمندر سوکھ، لودھ پٹھانی ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 2 ماشہ دیں۔

## 16: لیکوریا اعصابی:۔

جس میں سفید رطوبت، بغیر جلن و کثرت طمث

موچرس، رال، سلارس بریاں ہموزن سفوف بنا کر 3 ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں۔

 

(125)

ہلدی 8 تولہ، افسنتین 10 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ صبح دوپہر شام رات دیں۔

## 27: دردِ طمث:۔

دوران حیض بوجہ ٹھنڈ درد، ورم رحم

دار چینی، ہیرا کسیس، مصبر ہموزن شہد سے گولیاں بنا کر 1 رتی دیں۔

## 28: دردِ طمث شکم:۔

سونف کے چاول، اجوائن ہر 1 تولہ، نوشادر، ہینگ ہر 2 ماشہ، نمک 6 ماشہ، گودہ کنوار 1 پاؤ میں کھرل کر کے نخودی گولیاں بنا کر صبح دوپہر شام رات دیں۔

## 29: ریڈ سٹاپ:۔

حیض، نکسیر، پیچش میں خون بند کرے۔

مازو، زاج بریاں، صمغ عربی، گل دھاوہ، مائیں ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 3 رتی دیں۔

## 30: کثرت طمث حار:۔

حیض کی زیادتی بوجہ گرمی یا 15 دن بعد پھر حیض

مازو، لودھ پٹھانی، گیرو ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 2 ماشہ دیں۔ حیض کے 4 دن بعد دوائی شروع کریں۔

## 31: پرسوت:۔

بعد ڈلیوری پرسوتی درد یں، چھلّے کا بخار

کائفل، نمک سیندھا ہموزن سفوف بنا کر 2 رتی تا 1 ماشہ ہمراہ عرق مکو دیں۔

 

(126)

## 32: حاملہ الٹی:۔

2 ماہ کی حاملہ کو اُلٹیاں

سبز الا ئچی، سونف، انار دانہ، پودینہ، زرشک، کنول گٹہ، لونگ ہموزن چینی ملا کر دن میں 5 تا 6 بار چاٹیں۔

## 33: حب پرسوتی:۔

ڈلیوری کے بعد سردی لگنا، بخار ہونا۔

برگ سہانجنہ، لونگ گل مدار ہموزن سفوف بنا کر گولیاں تیار کر لیں۔ 1 تا 2 گولی ہمراہ عرق مرکب، جوشاندہ دیں۔

## 34: شباتی:۔

بعد ڈلیوری پیٹ بڑھ جانے کیلئے:۔

تخم شبت سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ ہمراہ عرق شبت دیں۔

## دوائے ورمِ رحم:۔

رحم کے ورم کو زائل کرتی ہے۔

سونف، مکو خشک، رسونت، املتاس ہموزن پانی میں پکائیں خوب گل جائیں اور پانی گاڑھا ہو جائے تو بوتل میں بھر لیں۔ وقت ضرورت رحم کو جوشاندہ نیم سے صاف کر کے پھایہ دواء میں تر کر کے اندامِ نہانی میں رکھیں۔ 3 یوم میں ورم بالکل ٹھیک ہو جائیگا۔

# (127)

## سفوف سیلان الرحم:۔

رحم کی رطوبتوں کو خشک کرنے کیلئے خاص چیز ہے۔

گل دھاوہ، گل فوفل، موچرس، گوند مولسری ہر 1 تولہ، نبات سفید 4 تولہ تمام دوائیں کوٹ چھان کو سفوف بنا کر 6 ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں۔

## لیکوریا:۔

گوگھرو، سپاری تیلیہ، کاٹھی سپاری، سنگھاڑا ہر 1/2 2 تولہ، چھلکا انار، موچرس، چاول ستھی 1 تولہ، گلسرخ، زیرہ سفید، گوند چھارہ 5 تولہ۔

## لیکوریا:۔

## ضروری بات:۔

اندام نہانی سے نکلنے والی ہر رطوبت لیکوریا نہیں کیونکہ ورم رحم کی صورت میں بھی ایک پتلی رطوبت مختلف رنگ کی قدرے بدبودار خارج ہوتی ہے جو لیکوریا کیلئے رائج ادویات سے ٹھیک نہ ہوگی اس کیلئے ورم رحم کا علاج کروائیں ورم رحم کی علامات میں حیض کا تکلیف سے آنا ہے۔

## سیلان الرحم:۔

مقامی استعمال کیلئے بہترین دوا ہے۔ چندبار استعمال سے باکرہ ہوجائے (عضلاتی اعصابی ہے)

موچرس، کاٹھی سپاری، مائیں، مازو، پھٹکری، طباشیر، پوست کیکر ہموزن پیس لیں ململ کے کپڑے میں 3 ماشہ دوا باندھ کر پوٹلی رحم میں رکھ کر صبح نکال دیں۔

(128)

## کثرت حیض:۔

عضلاتی اعصابی ہے مندرجہ بالا نسخہ ململ کی پوٹلی میں 6 ماشہ گرم گھی میں تر کر کے رحم میں رکھوائیں۔

## احتباس حیض:۔ (عضلاتی غدی ملین ہے)

نہایت اعلیٰ درجہ کا مولد خون ہے۔خون کی کمی کو دور کر کے حیض کھولتا ہے قبض کشا ہے۔جب خون یا جسم میں رطوبات بڑھ جائیں تو بندش حیض کی شکایت ہو جاتی ہے۔

مصبر ،مرکی، ہلیلہ سیاہ، کشتہ فولاد مساوی الوزن سفوف بنا کر بقدر نخود گولی بنا کر دیں۔

## سفوف سیلان الرحم:

یہ سفوف رحم کی رطوبتوں کو خشک کرنے کیلئے خاص چیز ہے۔

گل دھاوہ،گل فوفل،موچرس، گوند مولسری ہر 1 تولہ،نبات سفید 4 تولہ تمام دوائیں کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔



 

**(129)**

# جوڑوں کے امراض

## 1: اکسیرِ عرق النساء:۔

ہینگ بریاں، سونٹھ، سہاگہ بریاں، نمک سیاہ ہر 1 چھٹانک صبح شام ہمراہ پانی۔

## 2: سفوف اوجاعی:۔

سرد مزاجوں کیلئے ہر قسم کی دردوں کیلئے مجرب۔

میٹھا تیلیہ مدبر 2 تولہ، فلفل سیاہ، سونٹھ ہر 4 تولہ سفوف بنا کر 2 تا 4 رتی ہمراہ پانی دیں۔

## 3: روغن سرخ:۔

(مشتاق حسین ہاشمی)

مالکنگنی 1/2 پاؤ، لونگ، مرچ سیاہ ہر 1 چھٹانک رتن جوت 1 تولہ، روغن زیتون 1/2 کلو پکا کر جلا لیں۔ مالش کر کے اوپر شاپر لپیٹ دیں۔

## 4: وجع المفاصل حار:۔

سوکھے بندے کو جوڑ درد، پیشاب کم آتا ہے

قلمی شورہ 2 تولہ، گوند کتیرا 3 ماشہ سفوف بنا کر بمقدار مٹر گولی بنا کر دن میں 4 بار دیں۔

## 5: دردِ مفاصل باردہ:

جوڑ درد بوجہ سردی، سوجن

،سورنجاں، سونٹھ، اسگند ہر 2 تولہ

ایضاً، قسط شیریں 2 تولہ، اجوائن خراسانی 1 تولہ بھی ملا لیں۔ بمقدار 2 ماشہ ہمراہ مناسب بدرقہ دیں۔

 

**(130)**

## 6: اورام مفاصل:۔

جوڑوں کی سوجن وجوڑوں میں درد

سفوف اذراقی مدبر 5 تولہ، سونٹھ، مگھاں، مرچ سیاہ، دارچینی، سہاگہ ہر 1 تولہ (2 تولہ بھی لکھا ہے)

نوٹ:۔ اگر مرض نقرس ہوتو انگلیاں ٹیڑھی ہوتی ہیں۔

## 7: عصبی:۔

جسم کا ٹوٹنا اور درد یں۔

سوڈا بائیکارب، سوڈا سلی سلاس ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 2 رتی دیں۔

## 8: عرق النساء:۔

سورنجاں شیریں 6 تولہ، زاج بریاں 2 تولہ، صمغ عربی 3 تولہ پانی سے گولیاں بنا کر 4 گولیاں دن میں 4 بار دیں۔

دائیں طرف درد ہوتو بوجہ حار ہے۔(گرم تر دوائی دیں)

بائیں طرف درد ہوتو عضلاتی ہے۔(گرم خشک دوائیں دیں)

## 9: مقوی اعصاب:۔

پٹھے کمزور، سستی کاہلی

عقرقرعا، سورنجاں، سونٹھ ہموزن سفوف بنا کر دیں۔

(131)

## 10: پتاوہ:۔

پاؤں کے تلووں میں درد کیلئے۔

آک کے پتے بطور پتاوہ رکھیں۔

# جلد کی بیماریاں

## 1: اکسیری مرہم:۔

زنک آکسائیڈ، بورک ایسڈ، سلفر پوڈر ہر 9 تولہ، کافور 3 تولہ، ست پودینہ 9 ماشہ سفوف باریک کر کے ویزلین میں ملا لیں، جلدی امراض کیلئے اکسیر ہے۔

## 2: ڈرمولین کریم:۔

خارش جلدی امراض کیلئے۔

(لگانے کیلئے) کافور، رسکپور، شنگرف ہر 2 تولہ، سندھور، مردار سنگ، سفیدہ کاشغری، بورک ایسڈ، کتھ گنڈیری ہر 3 تولہ، کشتہ گئودنتی ہڑتال، پوست بیخ مدار، آئیوڈوفارم ہر 5 تولہ، ویزلین 75 تولہ پیس کر ملا لیں۔ حسب دستور لگائیں

-

## 3: ڈرمولین پاؤڈر:۔

خارش وجلدی امراض کیلئے

(کھانے کے لئے) چرائتہ، شاہترہ، مغز چاکسو، برگ نیم، نرکچور، گل نیم، برگ بکائین، برگ حناء، صندل سُرخ، ذرد چوب، کتھ گنڈیری، فلفل سیاہ ہر 6 تولہ، رسونت، مغز تخم نیم ہر 24 تولہ۔

(132)

## 4: مصفی خون خارش پھوڑے پھنسی کیلئے:۔

چاکسو، کچور ہر 100 گرام، رسونت، کالی زیری ہر 50 گرام، مگاں، مرچ سیاہ ہر 25 گرام نخودی گولی بنا کر دیں۔

## 5: جوہر منقیٰ:۔

از حکیم نذر حسین چوہدری جہلم دینہ

مصفی خون، آتشک، ناسور، بواسیر، خارش اور کینسر میں مفید ہے۔

رسکپور، دار چکنا، سنکھیا، ہڑتال ورقیہ، شنگرف ہر 1 تولہ لے کر برانڈی یا آب حنظل میں اچھی طرح رگڑائی کریں جو کہ سہ آتشہ کرلیں پھر دانہ خشخاش برابر کیپسول میں ہمراہ مصری بھرلیں اور 7 دن روزانہ دیں۔

## 6: سفوف برص:۔

بیان کنندہ محمد یونس تعمیل کنندہ

گندھک آملہ سار، بابچی، کوزہ مصری ہموزن پیس کر رات کھانے والے چمچ کے برابر لیکر ایک کپ پانی میں بھگو کر صبح پی لیں۔ گوشت و گرم اشیاء بند صرف سبزیاں کھائیں۔

## 7: ضدی خارش کیلئے:۔

(بابر منور پنسار سٹور)

سرسوں کا تیل 90 گرام، فرنائیل کا تیل، کاربالک ایسڈ ہر 1 تولہ، ست پودینہ 6 ماشہ، کافور 3 ماشہ ملا کر تیار کریں اور رات لگائیں صبح دھولیں۔

## 8: بچھو کے کاٹے کا علاج:۔

ایک مریض محمد اسحاق نے بر تجربہ بتایا فوری طور پر مٹی کا تیل لگانے سے فوری درد اور جلن ختم ہوگی۔

 

(133)

## 9: صافی:۔

خارش، چنبل، پھوڑے، پھنسی، خون کی جملہ خرابیاں

گندھک آملہ سار 3 تولہ، بابچی، خردل، اجوائن ہر 1 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 3 ماشہ ہمراہ بدرقہ دیں۔

## 10: خارشی:۔

تر خارش، پیپ دار پھنسیوں اور دانوں کیلئے۔

سیاہ زیری، گل مغیرہ، گندھک آملہ سار ہموزن سفوف بنا کر 1 تا 3 ماشہ ہمراہ تازہ دہی دیں۔

## 11: خارشی:۔

خشک و سوداوی خارش کیلئے۔

ہلدی، مردار سنگ ہر 1 تولہ، نیلا تھوتھا 4 رتی، ویزلین 5 تولہ میں ملا کر لگائیں۔

## 12: مصفین:۔

اعلیٰ درجہ کی مصفی خون، گھمبیر و بہنے والے پھوڑے، پھنسیوں میں مفید مجرب

پوست بندق ہندی، بابچی، چوب چینی، گندھک آملہ سار ہموزن منقیٰ سے گولیاں بنا کر ایک گولی دن میں 4 بار دیں

## 13: الرجو:۔

حساسیت (الرجی) ہسٹامن

سرجنی (گھوڑوں والی)، سونٹھ ہر 60 تولہ، فلفل دراز 15 تولہ سفوف بنا کر بمقدار 3 ماشہ دیں۔

# (134)

## 14: پتی اُچھلنا:۔

الرجی، ترپھڑ، جلن، خارش جسکی لاس باقی رہے

سہاگہ بریاں، اجوائن دیسی، سورنجاں شیریں ہموزن سفوف بنا کر 1 ماشہ دیں۔

## 15: الرجی:۔

خشک اور اچانک نمودار ہونے والی الرجی، جسم پر سُرخی، رات کو سارے بدن پر ہونے والی خارش

(پتی اُچھلنا) 1 رتی (جوش جوانی) 1/2 ماشہ دیں۔

## 16: الرجو ہاضمی:۔

الرجی بوجہ بدہضمی وخرابی پیٹ خرابی خون۔

فلفل سیاہ، فلفل دراز، باؤچی، نمک سیاہ، سونٹھ، ہرڑ ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 1 ماشہ قبل وبعد غذا 15 منٹ۔

## 17: چھپاکی:۔

عقرقرحا 1/2 ماشہ کو پان کے پتے میں رکھ کر بوقت ضرورت کھلائیں۔

## 18: چھیپ خوردن:۔

نوشادر، باؤچی، گندھک، انبہ ہلدی، گیرو ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 2 تا 3 ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

## 19: چھیپ مرہم:۔

گردن وغیرہ پر ہلکے داغ، بے درد، بے جلن، خردل، باؤچی، گندھک ہموزن سفوف بنا کر ترش دہی میں ملا کر رات کو لگائیں۔

(135)

## 20: گڑھ توڑ:۔

گڑھ واورام کو پھوڑنے کیلیئے خاص اور بے مثل دواء ہے۔

خاکستر حلزون کو بغیر نمک ملی چربی میں ملا کر لگائیں۔

## 21: ناسور توڑ:۔

مصفی خون، سوداوی امراض کیلیئے۔

پھٹکری، سندھور، مردار سنگ ہر 4 تولہ، طوطیا 1 تولہ لوہے کی کڑاہی میں بریاں کر کے 1 رتی ہمراہ جوشاندہ دیں۔

## 22: ہاتھ کی جلد کا پھٹنا:۔

بورک ایسڈ کو ویزلین میں ملا کر لگائیں۔

## 23: چھپاکی کیلیئے:۔ (اعصابی غدی ملین)

سوزش غدد اور جوش کو اعتدال پر لانے کو مفید ہے چھپاکی کا تریاق ہے ایک مرتبہ کھلانے سے آرام، شاذونادر ہی دوسری خوراک کی ضرورت پڑتی ہے۔

ناگیسر 1 ماشہ، شہد 1/2 1 تولہ میں ملا کر مریض کو ایک مرتبہ کھلائیں۔

## 24: چھپاکی دیگر:۔ (از حکیم آفتاب ہندل)

سرکہ انگوری 2 حصہ کو عرق گلاب 4 حصہ میں ملا کر لگائیں۔

## 25: خارش کیلیئے:۔ (غدی عضلاتی)

خارش، داد چنبل کا دشمن ہے خارش پہلے روز ہی روک دیتا ہے۔

گندھک آملہ سار 4 تولہ، رائی 2 تولہ، نیلا تھوتھا باریک پیس کر محفوظ کر لیں، 1 تولہ برابر وزن سرسوں کے تیل

# (136)

میں ملا کر خارش پہ مالش کریں۔ دھوپ میں بیٹھیں صرف دو تین دن کافی ہے۔

## 26: کینسر کیلئے :۔ (غدی عضلاتی)

نئے پرانے کینسر کو مفید ہے درد کو تسکین ورم کو تحلیل کرتا ہے، خارش، چنبل، پھوڑے کیلئے پرانا تریاق ہے۔
جگر و تلی کے بڑھنے، ہر قسم کے مسے، بواسیر کیلئے بے حد مفید۔
اگر ہمراہ غدی عضلاتی مسہل بھی کھلائیں تو سونے پہ سہاگہ ہے۔
رسکپور، دار چکنا ہر 1/2 تولہ، بانجی 2 تولہ، رائی 8 تولہ، گندھک آملہ سار 16 تولہ تمام ادویات 12 گھنٹے کھرل کر کے جوار برابر گولی بنا لیں۔ پھر ایک گولی کیپسول میں بھر کر دیں۔

## 27: مرہم برائے زخم، پھوڑے، پھنسی :۔

نیلا تھوتھا 1 تولہ، مشک فور 2 عدد، سندھور 2 تولہ، ٹیرامائیسین کیپسول 12 عدد، پینسلین 10 لاکھ 2 انجکشن، ویزلین 1 پاؤ

## 28: طلائے مہاسہ :۔

جوانی میں جبکہ چہرے پر اکثر دانے آنے سے چہرہ بدرونق ہو جاتا ہے تو ان کو زائل کرنے کیلئے یہ طلاء بہت مفید ہے۔
بیخ سوسن، پوست سرس، برگ نیب تمام مساوی الوزن لے کر پانی میں پیس کر طلاء کریں۔



# (137)

# بچوں کی بیماریاں

## 1: یوری بے بی:۔

بچوں کے بستر پر پیشاب کی عادت دور کرنے کیلئے موثر ہومیو پیتھک دواء
ایکوزیٹم،ورباسکم،بیلاڈونا،کالی فاس،کلکیر یافاس ہر 2اونس (3x)،ڈسکٹس 10 پیکٹ ملا کر 2 گولیاں صبح دوپہر شام بچے کو چوسنے کیلئے دیں۔

## 2: بچوں کا بستر پر پیشاب نکل جانے کیلئے:۔

کندر،دارچینی ہر 1 چھٹانک 1 ماشہ صبح شام ہمراہ پانی۔

## 3: بچوں کے ہرے پیلے دست کیلئے:۔

بجھا چونا 1/2 تولہ،گیرو 1/2 1, تولہ چینی 60 تولہ 1/2 ماشہ تا 4 رتی ہمراہ دودھ۔

## 4: مجرب اطفال:۔

عظیم الفوائید حار،اطفال بچوں کا نزلہ زکام بخار،فلفل سیاہ،فلفل دراز،نمک لاہوری،جوکھار،نمک سیاہ ہر 1 تولہ،انار دانہ 2 تولہ سفوف بنا کر 1 ماشہ دیں۔

## 5: مٹی کھانا:۔

فرسال ٹیبلٹ،کشتہ فولاد،اجوائن ہموزن سفوف بنا کر دیں۔

## 6: ٹانسلز:۔

ٹانسلز گلے کے امراض کا واحد مجرب ومسلم علاج

ابابیل مسلم یا بچہ،انڈا،پیخال کو گل حکمت کر کے بمقدار 1 تا 4 رتی بذریعہ قیف ذرور کریں۔لعوق بھی بنا کردے

 



سکتے ہیں۔

## 7: چونڈی:۔

بچوں میں گلے کی تکلیف کیلئے۔

طباشیر، کچور، پھل کتھہ، الائچی خورد، پھٹکری، سندھور، کباب چینی ہر 2 تولہ، نسپال 10 تولہ باریک سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 4 رتی چٹائیں یا لگائیں۔

## 8: بچوں کی کھانسی:۔

نوشادر، سہاگہ، جوکھار، نمک سونچل ہر 1 تولہ، اجوائن 3 تولہ، تخم کنڈیاری خورد 12 تولہ گل حکمت کر کے 20 سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ 1 تا 4 رتی دیں۔

## 9: اسہالی:۔

سبز اسہال، نفخ، اپھرا، وٹ، روتے ہوئے لوٹ پوٹ ہونا۔

کچور، ہریڑ زرد، ریوند خطائی ہر 1 تولہ بائیکارب 6 ماشہ سفوف بنا کر 2 تا 4 رتی دیں۔

## 10: تریاقِ اطفال:۔

قے، پوٹیاں، بدہضمی، کچی غذا نکلے، سردی سے بخار نزلہ۔

ہریڑ زرد، پودینہ، تربد سفید ہموزن سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 4 رتی دیں۔

## 11: اسہال صفراوی:۔

بچوں کے پیلے دست کیلئے

پودینہ 1 تولہ، تربد سفید 6 ماشہ، کافور 3 ماشہ سفوف بنا کر بمقدار 1 تا 4 رتی دیں۔

(139)

## 12: الفراش:۔

بچوں کے بستر پر پیشاب کیلئے مجرب

تخم اسپند 2 تولہ، گیرو، کندر ہر 1 تولہ سفوف بنا کر دیں۔

## 13: ایضاً:۔

برگ دھتورہ کا پانی لیکر کالے چنے اس قدر ڈالیں کہ یہ ڈوب جائیں۔صبح چنوں کو دھوپ میں خشک کر کے ریت میں بھون لیں۔رات سوتے وقت 2 سالہ بچے کو 2 دانے، 4 سالہ بچے کو 4 دانے پھر 5 دانے یومیہ دیں۔

## 14: سوکھا اطفال:۔

سوکڑا، بڑھاپے کی علامات، چہرہ بے رونق، آنکھیں نڈھال، جھریاں

پوست ہلیلہ زرد، قسط شیریں، بچ (ورچھ) ہموزن سفوف بنا کر 1 رتی تا 1 ماشہ دیں۔

## 15: ہزاری:۔

شیر خوار بچوں کا بخار

ہزاردانی سفوف بنا کر 3 ماشہ دیں

## 16: اطفال ہاضمی:۔

دودھ پیتے ہی پوٹی۔ 1/2 2 ماہ کا بچہ

نوشادر، سہاگہ کھل کر کے 2 چاول پہلے دن صبح دوپہر شام پھر صبح شام دیں۔اسمیں پوٹی بند کرنے کیلئے گٹھلی آم بھی شامل کر سکتے ہیں مگر اپھرا ہو تو پھر اوپر والا نسخہ بہتر ہے۔

(140)

# جنرل امراض

## 1: سفوف بخار:۔

اسپرین، سوڈا سلی سلارس، بائیکارب ہر 10 گرام، کیفین، فنسٹین ہر 5 گرام، سونف 100 گرام سفوف بنا کر ملا لیں۔ 5 ماشہ بحالتِ بخار ہمراہ عرق گاؤزبان صبح دوپہر شام۔

## 2: سفوف بخارین:۔

کرنجواہ، پھٹکری بریاں، فلفل دراز ہر 10 تولہ، گیرو 1 تولہ سفوف بنا کر 1 ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

## 3: باری کا بخار:۔

تحفہ حکیم اعجاز

برگ بھنگ حسب ضرورت لیکر توے پر جلا کر چھائی بنا کر 4 رتی صبح دوپہر شام ہمراہ پانی دیں۔

## 4: اطریفل غدودی:۔

حکیم اجمل خاں کے خاص مجربات سے ہے جسم میں گلٹیوں غدودوں کو دور کرتا ہے۔

ہلیلہ سیاہ 16 تولہ، پوست ہلیلہ زرد، آملہ ہر 8 تولہ، افتیمون 10 تولہ، تربد سفید مجوف 7 تولہ، سناء مکی، اسطخودوس، بسفائج ہر 5 تولہ، نرکچور، نوشادر ہر 4 تولہ، انیسون، لونگ، تج، بالچھڑ، جوزبوا ہر 2 تولہ، مصطگی رومی، الائچی خورد ہر 1 تولہ کوٹ چھان کر قوام تیار کریں۔

 

(141)

## 5: موٹاپا:۔

(حکیم شمیم احمد راولپنڈی)

روزانہ صبح نہار منہ بتدریج 3/4 گلاس نیم گرم پانی پینے سے 15 دن میں 5 کلو وزن کم ہوگا۔

## 6: سفوف مہزل:۔

موٹاپے کیلئے طبی فارما کوپیا کے مطابق

اجوائن دیسی، بادیان، برگ سداب، زیرہ سیاہ ہر 100 گرام لاکھ مغسول 50 گرام، مرزنجوش، دارچینی 25 گرام سفوف 5 گرام صبح شام ہمراہ عرق زیرہ دیں۔

## 7: کولیسٹرول کیلئے:۔

مجرب وآزمودہ حکیم شمیم احمد خان

برنجاسف، سونف ہر 3 ماشہ، لہسن 3 عدد سفوف بنا کر بڑا کیپسول صبح شام دیں۔

## 8: سفوف بخار (دیگر):۔

بیش مدبر 1 تولہ، اینٹی فیبر ین تولہ، سورنجاں تلخ، سوڈا سلی سلارس ہر 3 تولہ سفوف بنا کر دیں۔

## 9: بخار کیلئے:۔

عضلاتی، اعصابی، بلغمی یا ملیریا بخار دونوں کیلئے نہایت مفید، چند خوراکوں سے بخار روک دیتا ہے۔
قلمی شورہ، پھٹکری ہموزن بریاں کر کے بڑوں کیلئے بڑا جبکہ بچوں کیلئے چھوٹا کیپسول بھر کر تین بار کھلائیں۔

**(142)**

## 10:موٹاپے کیلئے:۔

(آزمودہ:۔طارق صاحب)

اجوائن،کلونجی،میتھی دانہ،اسپغول مسلم ہر1/2 پاؤ،سبز پتی 1 پاؤ سفوف بنا کر ایک بڑا چمچ روزانہ کھانے کے 2 گھنٹہ بعد جوشاندہ بنا کر دیں۔